بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّيْ عَلٰي رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰي عَبْدِهِ الْمَسِيْحِ الْمَوْعُوْدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق از سرِ نو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔

اس کارِ خیر میں مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ، مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم انتصار احمد صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں سترہ پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ اٹھارہواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یوکے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔ اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔ آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصاراللہ برطانیہ

اکتوبر 2021ء

# سُوۡرَةُ الۡمُؤۡمِنُوۡنَ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الۡبَسۡمَلَةِ مِائَةٌ وَّتِسۡعَ عَشۡرَةَ اٰيَةً وَّسِتَّةُ رُكُوۡعَاتٍ

سورۃ مومنون مکّی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 119 آیات اور 6 رکوع ہیں۔

| الرَّحِيۡمِ | الرَّحۡمٰنِ | اللّٰهِ | بِسۡمِ |
|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | بن مانگے دینے والا | اللہ | نام کے ساتھ |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ①

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| خٰشِعُوۡنَ | صَلَاتِهِمۡ | فِيۡ | هُمۡ | الَّذِيۡنَ | الۡمُؤۡمِنُوۡنَ | اَفۡلَحَ | قَدۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عاجزی کرنے والے | ان کی نماز | میں | وہ (جمع) | وہ لوگ | مومن (جمع) | وہ کامیاب ہو گیا | یقیناً |

قَدۡ اَفۡلَحَ الۡمُؤۡمِنُوۡنَ ۙ② الَّذِيۡنَ هُمۡ فِيۡ صَلَاتِهِمۡ خٰشِعُوۡنَ ۙ③

یقیناً مومن کامیاب ہو گئے۔ وہ جو اپنی نماز میں عاجزی کرنے والے ہیں۔

| مُعۡرِضُوۡنَ | اللَّغۡوِ | عَنِ | هُمۡ | الَّذِيۡنَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اعراض کرنے والے | لغو | سے | وہ (جمع) | وہ لوگ | اور |

وَالَّذِيۡنَ هُمۡ عَنِ اللَّغۡوِ مُعۡرِضُوۡنَ ۙ④

اور وہ جو لغو سے اعراض کرنے والے ہیں۔

| حٰفِظُوۡنَ | لِفُرُوۡجِهِمۡ | هُمۡ | الَّذِيۡنَ | وَ | فٰعِلُوۡنَ | لِلزَّكٰوةِ | هُمۡ | الَّذِيۡنَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حفاظت کرنے والے | ان کی شرمگاہوں کی | وہ (جمع) | وہ لوگ | اور | ادا کرنے والے | زکوٰۃ کے لئے | وہ (جمع) | وہ لوگ | اور |

وَالَّذِيۡنَ هُمۡ لِلزَّكٰوةِ فٰعِلُوۡنَ ۙ⑤ وَالَّذِيۡنَ هُمۡ لِفُرُوۡجِهِمۡ حٰفِظُوۡنَ ۙ⑥

اور وہ جو زکوٰۃ (کا حق) ادا کرنے والے ہیں۔ اور وہ جو اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرنے والے ہیں۔

| غَيۡرُ مَلُوۡمِيۡنَ | فَاِنَّهُمۡ | اَيۡمَانُهُمۡ | مَلَكَتۡ | مَا | اَوۡ | اَزۡوَاجِهِمۡ | عَلٰٓى | اِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ملامت نہ کئے جانے والے | پس یقیناً وہ | ان کے داہنے ہاتھ | وہ مالک ہوئی | جو | یا | ان کی بیویاں | پر، اوپر | مگر |

اِلَّا عَلٰٓى اَزۡوَاجِهِمۡ اَوۡ مَا مَلَكَتۡ اَيۡمَانُهُمۡ فَاِنَّهُمۡ غَيۡرُ مَلُوۡمِيۡنَ ۚ⑦

مگر اپنی بیویوں سے نہیں یا اُن سے (بھی نہیں) جن کے اُن کے داہنے ہاتھ مالک ہوئے۔ پس یقیناً وہ ملامت نہیں کئے جائیں گے۔

| فَمَنِ | ابْتَغٰى | وَرَآءَ | ذٰلِكَ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ | الْعٰدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جو | اس نے چاہا | پرے/ہٹ کر | یہ | پس یہ لوگ | وہ (جمع) | حد سے بڑھنے والے |

فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ⑧ۚ

پس جو اس سے ہٹ کر کچھ چاہے تو یہی لوگ ہیں جو حد سے تجاوز کرنے والے ہیں۔

| وَ | الَّذِيْنَ | هُمْ | لِاَمٰنٰتِهِمْ | وَ | عَهْدِهِمْ | رٰعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ (جمع) | ان کی امانتوں کو | اور | ان کا عہد | نگرانی کرنے والے |

وَالَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَعَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ ⑨ۙ

اور وہ لوگ جو اپنی امانتوں اور اپنے عہد کی نگرانی کرنے والے ہیں۔

| وَ | الَّذِيْنَ | هُمْ | عَلٰى | صَلَوٰتِهِمْ | يُحَافِظُوْنَ | اُولٰٓئِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ (جمع) | پر، اوپر | ان کی نمازیں | وہ حفاظت کرتے ہیں | یہ لوگ |

وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَوٰتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ⑩ اُولٰٓئِكَ

اور وہ لوگ جو اپنی نمازوں پر محافظ بنے رہتے ہیں۔ یہی ہیں

| هُمُ | الْوٰرِثُوْنَ | الَّذِيْنَ | يَرِثُوْنَ | الْفِرْدَوْسَ | هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ (جمع) | وارث (جمع) | وہ لوگ | وہ وارث ہوتے ہیں | فردوس | وہ (جمع) | اس میں | ہمیشہ رہنے والے |

هُمُ الْوٰرِثُوْنَ ⑪ۙ الَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْفِرْدَوْسَ ؕ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ⑫

وہ جو وارث بننے والے ہیں۔ (یعنی) وہ جو فردوس کے وارث ہوں گے۔ وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔

| وَ | لَقَدْ | خَلَقْنَا | الْاِنْسَانَ | مِنْ | سُلٰلَةٍ | مِّنْ | طِيْنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے پیدا کیا | انسان | سے | خلاصہ | سے | گیلی مٹی |

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ ⑬ۚ

اور یقیناً ہم نے انسان کو گیلی مٹی کے خلاصے سے پیدا کیا۔

| ثُمَّ | جَعَلْنٰهُ | نُطْفَةً | فِيْ | قَرَارٍ | مَّكِيْنٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | ہم نے اسے بنایا | نطفہ | میں | ٹھہرنے کی جگہ | محفوظ، مضبوط |

ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ⑭ص

پھر ہم نے اسے نطفہ کے طور پر ایک ٹھہرنے کی محفوظ جگہ میں رکھا۔

وقف لازم

| ثُمَّ | خَلَقْنَا | النُّطْفَةَ | عَلَقَةً | فَخَلَقْنَا | الْعَلَقَةَ | مُضْغَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | ہم نے پیدا کیا | نطفہ | لوتھڑا | پھر ہم نے بنایا | لوتھڑا | جما ہوا خون |

ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً

پھر ہم نے اس نطفے کو ایک لوتھڑا بنایا پھر لوتھڑے کو مُضغہ (یعنی گوشت کے مشابہ جما ہوا خون) بنا دیا

| فَخَلَقْنَا | الْمُضْغَةَ | عِظٰمًا | فَكَسَوْنَا | الْعِظٰمَ | لَحْمًا |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر ہم نے بنایا | جما ہوا خون | ہڈیاں | پھر ہم نے پہنایا | ہڈیاں | گوشت |

فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ۗ

پھر اس مُضغہ کو ہڈیاں بنایا پھر ہڈیوں کو گوشت پہنایا

| ثُمَّ | اَنْشَاْنٰهُ | خَلْقًا | اٰخَرَ | فَتَبٰرَكَ | اللّٰهُ | اَحْسَنُ | الْخٰلِقِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | ہم نے پروان چڑھایا | پیدائش | دوسرا | پس برکت والا ہے | اللہ | بہترین | تخلیق کرنے والے |

ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ؕ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ﴿15﴾

پھر ہم نے اسے ایک نئی خلقت کی صورت میں پروان چڑھایا۔ پس ایک وہی اللہ برکت والا ثابت ہوا جو سب تخلیق کرنے والوں سے بہتر ہے۔

| ثُمَّ | اِنَّكُمْ | بَعْدَ | ذٰلِكَ | لَمَيِّتُوْنَ | ثُمَّ | اِنَّكُمْ | يَوْمَ | الْقِيٰمَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | یقیناً تم | بعد | یہ | ضرور مرجانے والے | پھر | یقیناً تم | دن | قیامت |

ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ لَمَيِّتُوْنَ ﴿16﴾ ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

پھر یقیناً تم اس کے بعد مر جانے والے ہو۔ پھر ضرور تم قیامت کے روز

| تُبْعَثُوْنَ | وَ | لَقَدْ | خَلَقْنَا | فَوْقَكُمْ | سَبْعَ | طَرَآئِقَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم اٹھائے جاؤ گے | اور | یقیناً | ہم نے بنایا | تمہارے اوپر | سات | راستے |

تُبْعَثُوْنَ ﴿17﴾ وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ۖۗ

اٹھائے جاؤ گے۔ اور یقیناً ہم نے تمہارے اوپر سات راستے بنائے ہیں

| وَ | مَا | كُنَّا | عَنِ | الْخَلْقِ | غٰفِلِيْنَ | وَ | اَنْزَلْنَا | مِنَ | السَّمَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ہم تھے | سے | پیدائش | غافل (جمع) | اور | ہم نے اتارا | سے | آسمان |

وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ﴿18﴾ وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ

اور ہم خلق سے غافل رہنے والے نہیں۔ اور ہم نے آسمان سے ایک اندازے کے مطابق

| مَآءً | بِقَدَرٍ | فَاَسۡكَنّٰهُ | فِي | الۡاَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|
| پانی | اندازہ/کے مطابق | پس ہم نے اسے ٹھہرایا | میں | زمین |

مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَسۡكَنّٰهُ فِي الۡاَرۡضِ ۖ

پانی اتارا پھر اُسے زمین میں ٹھہرا دیا

| وَ | اِنَّا | عَلٰى | ذَهَابٍ | بِهٖ | لَقٰدِرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً ہم | پر، اوپر | لے جانا | اس کے ساتھ | ضرور قدرت رکھنے والے |

وَاِنَّا عَلٰى ذَهَابٍۢ بِهٖ لَقٰدِرُوۡنَ ۚ (19)

اور ہم اُسے لے جانے پر بھی یقیناً قدرت رکھتے ہیں۔

| فَاَنۡشَاۡنَا | لَكُمۡ | بِهٖ | جَنّٰتٍ | مِّنۡ | نَّخِيۡلٍ | وَّ | اَعۡنَابٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے پروان چڑھائے | تمہارے لئے | اس کے ذریعہ | باغات | سے | کھجور (جمع) | اور | انگور (جمع) |

فَاَنۡشَاۡنَا لَكُمۡ بِهٖ جَنّٰتٍ مِّنۡ نَّخِيۡلٍ وَّاَعۡنَابٍ ۘ

پھر ہم نے اس کے ذریعے تمہارے لئے کھجوروں اور انگوروں کے باغات پروان چڑھائے۔

وقف لازم

| لَكُمۡ | فِيۡهَا | فَوَاكِهُ | كَثِيۡرَةٌ | وَّ | مِنۡهَا | تَاۡكُلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے لئے | اس میں | پھل (جمع) | بہت | اور | اس میں | تم کھاتے ہو |

لَكُمۡ فِيۡهَا فَوَاكِهُ كَثِيۡرَةٌ وَّمِنۡهَا تَاۡكُلُوۡنَ ۙ (20)

اُن میں تمہارے لئے بہت پھل (لگتے) ہیں اور اُن میں سے تم کھاتے بھی ہو۔

| وَ | شَجَرَةً | تَخۡرُجُ | مِنۡ | طُوۡرِ | سَيۡنَآءَ | تَنۡۢبُتُ | بِالدُّهۡنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | درخت | وہ نکلتی ہے | سے | طور | سیناء | وہ اگتی ہے | تیل کے ساتھ |

وَشَجَرَةً تَخۡرُجُ مِنۡ طُوۡرِ سَيۡنَآءَ تَنۡۢبُتُ بِالدُّهۡنِ

اور ایک ایسا درخت اُگایا جو طور سیناء میں نکلتا ہے اور وہ تیل

| وَ | صِبۡغٍ | لِّلۡاٰكِلِيۡنَ | وَ | اِنَّ | لَكُمۡ | فِي | الۡاَنۡعَامِ | لَعِبۡرَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سالن | کھانے والوں کے لئے | اور | یقیناً | تمہارے لئے | میں | چوپائے | ضرور نصیحت |

وَصِبۡغٍ لِّلۡاٰكِلِيۡنَ (21) وَاِنَّ لَكُمۡ فِي الۡاَنۡعَامِ لَعِبۡرَةً ؕ

اور کھانے والوں کے لئے ایک طرح کا سالن لئے ہوئے اگتا ہے۔ اور یقیناً تمہارے لئے چوپایوں میں ایک سبق ہے۔

| نُسْقِيْكُمْ | مِّمَّا | فِيْ | بُطُوْنِهَا | وَ | لَكُمْ | فِيْهَا | مَنَافِعُ | كَثِيْرَةٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم تمہیں پلاتے ہیں | اس میں سے جو | میں | اس کے پیٹ | اور | تمہارے لئے | اس میں | فوائد | بہت |

نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهَا وَلَكُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ كَثِيْرَةٌ

ہم تمہیں اس میں سے جو اُن کے پیٹوں میں ہے پلاتے ہیں۔ اور تمہارے لئے اُن میں بہت سے فوائد ہیں

| وَّ | مِنْهَا | تَاْكُلُوْنَ | وَ | عَلَيْهَا | وَ | عَلَى | الْفُلْكِ | تُحْمَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس سے | تم کھاتے ہو | اور | اس پر | اور | پر | کشتیاں | تم سوار کئے جاتے ہو |

وَّمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ﴿22﴾ وَعَلَيْهَا وَعَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُوْنَ ﴿23﴾

ع 1 23 1

اور انہی میں سے کچھ تم کھاتے بھی ہو۔ اور اُن پر اور کشتیوں پر بھی تم سوار کئے جاتے ہو۔

| وَ | لَقَدْ | اَرْسَلْنَا | نُوْحًا | اِلٰى | قَوْمِهٖ | فَقَالَ | يٰقَوْمِ | اعْبُدُوا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے بھیجا | نوح | طرف | اس کی قوم | پس اس نے کہا | اے میری قوم | تم عبادت کرو | اللہ |

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

اور یقیناً ہم نے نوح کو اُس کی قوم کی طرف بھیجا تو اس نے کہا اے میری قوم! اللہ کی عبادت کرو۔

| مَا | لَكُمْ | مِّنْ | اِلٰهٍ | غَيْرُهٗ | اَفَلَا | تَتَّقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | تمہارے لئے | سے | معبود | اس کے سوا | کیا پس نہیں | تم تقویٰ اختیار کرتے ہو |

مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿24﴾

تمہارے لئے اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ پس کیا تم تقویٰ اختیار نہیں کرو گے؟

| فَقَالَ | الْمَلَؤُا | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنْ | قَوْمِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے کہا | سردار (جمع) | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | سے | اس کی قوم |

فَقَالَ الْمَلَؤُا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ

پس ان سرداروں نے جنہوں نے اس کی قوم میں سے کفر کیا، کہا

| مَا | هٰذَآ | اِلَّا | بَشَرٌ | مِّثْلُكُمْ | يُرِيْدُ | اَنْ | يَّتَفَضَّلَ | عَلَيْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | یہ | مگر | انسان | تمہارے جیسا | وہ چاہتا ہے | کہ | وہ فضیلت قائم کرتا ہے | تم پر |

مَا هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ ۙ يُرِيْدُ اَنْ يَّتَفَضَّلَ عَلَيْكُمْ ؕ

یہ تو تمہاری طرح کے ایک بشر کے سوا کچھ نہیں۔ یہ چاہتا ہے کہ تم پر اپنی فضیلت قائم کرے۔

| مَلٰٓىِٕكَةً | لَاَنْزَلَ | اللّٰهُ | شَآءَ | لَوْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| فرشتے | ضرور وہ اتارتا | اللہ | اس نے چاہا | اگر | اور |

وَلَوْشَآءَ اللّٰهُ لَاَنْزَلَ مَلٰٓىِٕكَةً ۚۖ

اور اگر اللہ چاہتا تو فرشتے اتار دیتا۔

| الْاَوَّلِيْنَ | اٰبَآىِٕنَا | فِيْٓ | بِهٰذَا | سَمِعْنَا | مَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلے، گزشتہ | ہمارے آباء و اجداد | میں | اس کے بارہ میں | ہم نے سنا | نہیں |

مَّا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِيْٓ اٰبَآىِٕنَا الْاَوَّلِيْنَ ۚ﴿25﴾

ہم نے تو اپنے گزشتہ آباء و اجداد کے تعلق میں ایسا نہیں سنا۔

| حِيْنٍ | حَتّٰى | بِهٖ | فَتَرَبَّصُوْا | جِنَّةٌ | بِهٖ | رَجُلٌۢ | اِلَّا | هُوَ | اِنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مدت | یہاں تک کہ | اس کے ساتھ | پس تم انتظار کرو | پاگل پن | اس کے ساتھ | مرد | مگر | وہ | نہیں |

اِنْ هُوَ اِلَّا رَجُلٌۢ بِهٖ جِنَّةٌ فَتَرَبَّصُوْا بِهٖ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿26﴾

یہ تو محض ایک انسان ہے جسے جنون ہو گیا ہے۔ پس کچھ عرصہ تک اس کے (انجام کے) بارہ میں انتظار کرو۔

| اِلَيْهِ | فَاَوْحَيْنَآ | كَذَّبُوْنِ | بِمَا | انْصُرْنِيْ | رَبِّ | قَالَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کی طرف | پس ہم نے وحی کی | انہوں نے مجھے جھٹلایا | ساتھ جو | تو میری مدد فرما | اے میرے ربّ | اس نے کہا |

قَالَ رَبِّ انْصُرْنِيْ بِمَا كَذَّبُوْنِ ﴿27﴾ فَاَوْحَيْنَآ اِلَيْهِ

اس نے کہا اے میرے ربّ! میری مدد کر کیونکہ انہوں نے مجھے جھٹلا دیا ہے۔ پس ہم نے اس کی طرف وحی کی

| اَمْرُنَا | جَآءَ | فَاِذَا | وَحْيِنَا | وَ | بِاَعْيُنِنَا | الْفُلْكَ | اصْنَعِ | اَنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہمارا حکم | وہ آیا | پس جب | ہماری وحی | اور | ہماری آنکھوں کے سامنے | کشتی | تو بنا | یہ کہ |

اَنِ اصْنَعِ الْفُلْكَ بِاَعْيُنِنَا وَوَحْيِنَا فَاِذَا جَآءَ اَمْرُنَا

کہ ہماری آنکھوں کے سامنے اور ہماری وحی کے مطابق ایک کشتی بنا۔ پس جب ہمارا فرمان آجائے

| اثْنَيْنِ | زَوْجَيْنِ | كُلٍّ | مِنْ | فِيْهَا | فَاسْلُكْ | التَّنُّوْرُ | فَارَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دو | دو جوڑے | ہر | سے | اس میں | پس تو داخل کر | تندور | اس نے جوش مارا | اور |

وَفَارَ التَّنُّوْرُ ۙ فَاسْلُكْ فِيْهَا مِنْ كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ

اور (زمین کا) سوتا پھوٹ پڑے تو اس میں ہر ایک (ضرورت کے جانور) میں سے جوڑا جوڑا داخل کر لے

| وَ | اَهۡلَكَ | اِلَّا | مَنۡ | سَبَقَ | عَلَيۡهِ | الۡقَوۡلُ | مِنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تیرے گھر والے | سوائے | جو | وہ پہلے گذر چکا | اس پر | قول | ان میں سے |

وَاَهۡلَكَ اِلَّا مَنۡ سَبَقَ عَلَيۡهِ الۡقَوۡلُ مِنۡهُمۡۚ

اور اپنے گھر والوں کو بھی سوائے ان میں سے اُس کے جس کے خلاف فیصلہ صادر ہو چکا ہے۔

| وَ | لَا تُخَاطِبۡنِىۡ | فِى | الَّذِيۡنَ | ظَلَمُوۡا | اِنَّهُمۡ | مُّغۡرَقُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو مجھے مخاطب نہ کر | میں | وہ لوگ | انہوں نے ظلم کیا | یقیناً وہ | غرق کئے جانے والے |

وَلَا تُخَاطِبۡنِىۡ فِى الَّذِيۡنَ ظَلَمُوۡا ۚ اِنَّهُمۡ مُّغۡرَقُوۡنَ (28)

اور مجھ سے ان لوگوں کے بارہ میں کوئی کلام نہ کر جنہوں نے ظلم کیا۔ یقیناً وہ غرق کئے جانے والے ہیں۔

| فَاِذَا | اسۡتَوَيۡتَ | اَنۡتَ | وَ | مَنۡ | مَّعَكَ | عَلَى | الۡفُلۡكِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جب | تُو بیٹھ گیا | تُو | اور | جو | تیرے ساتھ | پر | کشتی |

فَاِذَا اسۡتَوَيۡتَ اَنۡتَ وَمَنۡ مَّعَكَ عَلَى الۡفُلۡكِ

پس جب تُو اور وہ جو تیرے ساتھ ہیں کشتی پر قرار پکڑ جائیں

| فَقُلِ | الۡحَمۡدُ | لِلّٰهِ | الَّذِىۡ | نَجّٰنَا | مِنَ | الۡقَوۡمِ | الظّٰلِمِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تُو کہہ | تمام تعریف | اللہ کیلئے | وہ جو | اس نے ہمیں نجات دی | سے | قوم | ظلم کرنے والے |

فَقُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِىۡ نَجّٰنَا مِنَ الۡقَوۡمِ الظّٰلِمِيۡنَ (29)

تو یہ کہہ کہ سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے جس نے ہمیں ظالم قوم سے نجات بخشی۔

| وَ | قُلۡ | رَّبِّ | اَنۡزِلۡنِىۡ | مُنۡزَلًا | مُّبٰرَكًا | وَّ | اَنۡتَ | خَيۡرُ | الۡمُنۡزِلِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو کہہ | اے میرے ربّ | تُو مجھے اتار | اترنے کی جگہ | مبارک | اور | تُو | بہتر | اتارنے والے |

وَقُلۡ رَّبِّ اَنۡزِلۡنِىۡ مُنۡزَلًا مُّبٰرَكًا وَّاَنۡتَ خَيۡرُ الۡمُنۡزِلِيۡنَ (30)

اور تُو کہہ کہ اے میرے ربّ! تُو مجھے ایک مبارک اُترنے کی جگہ پر اتار اور تُو اتارنے والوں میں سب سے بہتر ہے۔

| اِنَّ | فِىۡ | ذٰلِكَ | لَاٰيٰتٍ | وَّ | اِنۡ | كُنَّا | لَمُبۡتَلِيۡنَ | ثُمَّ | اَنۡشَاۡنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میں | وہ | ضرور نشانات | اور | ضرور | ہم تھے | ضرور آزمانے والے | پھر | ہم نے پروان چڑھایا |

اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ وَّاِنۡ كُنَّا لَمُبۡتَلِيۡنَ (31) ثُمَّ اَنۡشَاۡنَا

یقیناً اس میں بڑے بڑے نشانات ہیں اور ہم بہر حال ابتلاء لانے والے تھے۔ پھر ہم نے

| مِنۡ | بَعۡدِهِمۡ | قَرۡنًا | اٰخَرِيۡنَ | فَاَرۡسَلۡنَا | فِيۡهِمۡ | رَسُوۡلًا | مِّنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | ان کے بعد | زمانہ کے لوگ | دوسرے | پس ہم نے بھیجا | ان میں | رسول | ان میں سے |

مِنۡۢ بَعۡدِهِمۡ قَرۡنًا اٰخَرِيۡنَ ﴿32﴾ فَاَرۡسَلۡنَا فِيۡهِمۡ رَسُوۡلًا مِّنۡهُمۡ

ان کے بعد دوسرے زمانہ کے لوگ پیدا کر دیئے۔ پھر ہم نے ان میں بھی انہی میں سے ایک رسول بھیجا (جو کہتا تھا)

| اَنِ | اعۡبُدُوا | اللّٰهَ | مَا | لَـكُمۡ | مِّنۡ | اِلٰهٍ | غَيۡرُهٗ | اَفَلَا | تَتَّقُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ | تم عبادت کرو | اللہ | نہیں | تمہارے لئے | سے | معبود | اس کے سوا | کیا پس نہیں | تم تقویٰ اختیار کرتے ہو |

اَنِ اعۡبُدُوا اللّٰهَ مَا لَـكُمۡ مِّنۡ اِلٰهٍ غَيۡرُهٗ ؕ اَفَلَا تَتَّقُوۡنَ ﴿33﴾

کہ اللہ کی عبادت کرو۔ اس کے سوا تمہارے لئے کوئی معبود نہیں۔ پس کیا تم تقویٰ اختیار نہیں کرو گے؟

ع 2 10 2

| وَ | قَالَ | الۡمَلَاُ | مِنۡ | قَوۡمِهِ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا | وَ | كَذَّبُوۡا | بِلِقَآءِ | الۡاٰخِرَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے کہا | سردار (جمع) | سے | اس کی قوم | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | اور | انہوں نے جھٹلایا | ملاقات کو | آخرت |

وَقَالَ الۡمَلَاُ مِنۡ قَوۡمِهِ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا وَكَذَّبُوۡا بِلِقَآءِ الۡاٰخِرَةِ

اور اس کی قوم کے ان سرداروں نے، جنہوں نے کفر کیا اور لقاء آخرت کا انکار کر دیا

| وَ | اَتۡرَفۡنٰهُمۡ | فِى | الۡحَيٰوةِ | الدُّنۡيَا | مَا | هٰذَاۤ | اِلَّا | بَشَرٌ | مِّثۡلُكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے انہیں خوشحال بنایا | میں | زندگی | دنیا | نہیں | یہ | مگر | انسان | تمہارے جیسا |

وَاَتۡرَفۡنٰهُمۡ فِى الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ۙ مَا هٰذَاۤ اِلَّا بَشَرٌ مِّثۡلُكُمۡ ۙ

جبکہ ہم نے دنیا کی زندگی میں ان کو بہت آسودگی بخشی تھی، کہا کہ یہ تو تمہاری طرح کے ایک بشر کے سوا کچھ نہیں۔

| يَاۡكُلُ | مِمَّا | تَاۡكُلُوۡنَ | مِنۡهُ | وَ | يَشۡرَبُ | مِمَّا | تَشۡرَبُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ کھاتا ہے | اس میں سے جو | تم کھاتے ہو | اس میں سے | اور | وہ پیتا ہے | اس میں سے جو | تم پیتے ہو |

يَاۡكُلُ مِمَّا تَاۡكُلُوۡنَ مِنۡهُ وَيَشۡرَبُ مِمَّا تَشۡرَبُوۡنَ ﴿34﴾ۖ

انہی چیزوں میں سے کھاتا ہے جن میں سے تم کھاتے ہو اور انہی چیزوں میں سے پیتا ہے جن میں سے تم پیتے ہو۔

| وَ | لَئِنۡ | اَطَعۡتُمۡ | بَشَرًا | مِّثۡلَـكُمۡ | اِنَّكُمۡ | اِذًا | لَّخٰسِرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ضرور اگر | تم نے پیروی کی | انسان | تمہارے جیسا | یقیناً تم | تب | ضرور گھاٹا اٹھانے والے |

وَلَئِنۡ اَطَعۡتُمۡ بَشَرًا مِّثۡلَـكُمۡ اِنَّكُمۡ اِذًا لَّخٰسِرُوۡنَ ﴿35﴾ۙ

اور اگر تم نے اپنے ہی جیسے کسی بشر کی اطاعت کی تو یقیناً تم بہت نقصان اٹھانے والے ہو جاؤ گے۔

| أَ | يَعِدُكُمْ | أَنَّكُمْ | إِذَا | مِتُّمْ | وَ | كُنْتُمْ | تُرَابًا | وَّ | عِظَامًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | وہ تم سے وعدہ کرتا ہے | کہ تم | جب | تم مر گئے | اور | تم تھے | مٹی | اور | ہڈیاں |

**أَيَعِدُكُمْ أَنَّكُمْ إِذَا مِتُّمْ وَكُنْتُمْ تُرَابًا وَّعِظَامًا**

کیا تمہیں یہ اس بات سے ڈراتا ہے کہ جب تم مر جاؤ گے اور مٹی اور ہڈیاں ہو جاؤ گے

| أَنَّكُمْ | مُّخْرَجُونَ | هَيْهَاتَ | هَيْهَاتَ | لِمَا | تُوعَدُونَ | إِنْ | هِيَ | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ تم | نکالے جانے والے | دور کی بات ہے | دور کی بات ہے | اس کا جو | تم وعدہ دیئے جاتے ہو | نہیں | یہ | مگر |

**أَنَّكُمْ مُّخْرَجُونَ ﴿36﴾ هَيْهَاتَ هَيْهَاتَ لِمَا تُوعَدُونَ ﴿37﴾ إِنْ هِيَ إِلَّا**

تو تم نکالے جاؤ گے۔ دور کی بات ہے، بہت دور کی بات ہے جس کا تم وعدہ دیئے جاتے ہو۔ ہماری تو صرف

| حَيَاتُنَا | الدُّنْيَا | نَمُوتُ | وَ | نَحْيَا | وَ | مَا | نَحْنُ | بِمَبْعُوثِينَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہماری زندگی | دنیا | ہم مرتے ہیں | اور | ہم زندہ رہتے ہیں | اور | نہیں | ہم | اٹھائے جانے والے |

**حَيَاتُنَا الدُّنْيَا نَمُوتُ وَنَحْيَا وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوثِينَ ﴿38﴾**

یہی دنیا کی زندگی ہے۔ ہم مرتے بھی ہیں اور زندہ بھی رہتے ہیں اور ہم ہرگز اٹھائے نہیں جائیں گے۔

| إِنْ | هُوَ | إِلَّا | رَجُلٌ | ٱفْتَرَىٰ | عَلَى | اللَّهِ | كَذِبًا | وَّ | مَا | نَحْنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ | مگر | مرد | اس نے جھوٹ گھڑا | پر | اللہ | جھوٹ | اور | نہیں | ہم |

**إِنْ هُوَ إِلَّا رَجُلٌ ٱفْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا وَّمَا نَحْنُ**

یہ محض ایک ایسا شخص ہے جس نے اللہ پر جھوٹ گھڑا ہے اور ہم اس پر

| لَهُ | بِمُؤْمِنِينَ | قَالَ | رَبِّ | انْصُرْنِي | بِمَا | كَذَّبُونِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کیلئے | ایمان لانے والے | اس نے کہا | اے میرے ربّ | تو میری مدد فرما | اس وجہ سے جو | انہوں نے مجھے جھٹلایا |

**لَهُ بِمُؤْمِنِينَ ﴿39﴾ قَالَ رَبِّ انْصُرْنِي بِمَا كَذَّبُونِ ﴿40﴾**

ایمان لانے والے نہیں۔ اس نے کہا اے میرے ربّ! میری نصرت کر کیونکہ انہوں نے مجھے جھٹلا دیا ہے۔

| قَالَ | عَمَّا | قَلِيلٍ | لَّيُصْبِحُنَّ | نَٰدِمِينَ | فَأَخَذَتْهُمُ | الصَّيْحَةُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اس سے جو | تھوڑا | ضرور وہ ہو جائیں گے | شرمندہ (جمع) | پس اس نے انہیں پکڑا | گرجدار آواز |

**قَالَ عَمَّا قَلِيلٍ لَّيُصْبِحُنَّ نَٰدِمِينَ ﴿41﴾ فَأَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ**

اس نے کہا تھوڑی دیر میں ہی وہ ضرور پشیمان ہو جائیں گے۔ پس ان کو ایک گرجدار آواز نے

| بِالْحَقِّ | فَجَعَلْنٰهُمْ | غُثَآءً | فَبُعْدًا | لِّلْقَوْمِ | الظّٰلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| حق کے ساتھ | پس ہم نے انہیں بنا دیا | کوڑا کرکٹ | پس ہلاکت ہے | قوم کے لئے | ظلم کرنے والے |

بِالْحَقِّ فَجَعَلْنٰهُمْ غُثَآءً ۚ فَبُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿42﴾

حق کے ساتھ آ پکڑا اور ہم نے انہیں کوڑا کرکٹ بنا دیا۔ پس لعنت ہو ظالم قوم پر۔

| ثُمَّ | اَنْشَاْنَا | مِنْۢ | بَعْدِهِمْ | قُرُوْنًا | اٰخَرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | ہم نے پروان چڑھایا | سے | ان کے بعد | نسلیں، لوگ | دوسرے |

ثُمَّ اَنْشَاْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ قُرُوْنًا اٰخَرِيْنَ ﴿43﴾

پھر ہم نے ان کے بعد دوسرے زمانے والوں کو پیدا کیا۔

| مَا | تَسْبِقُ | مِنْ | اُمَّةٍ | اَجَلَهَا | وَ | مَا | يَسْتَاْخِرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ آگے بڑھتی ہے | سے | امت | اس کی میعاد | اور | نہیں | وہ پیچھے ہوتے ہیں |

مَا تَسْبِقُ مِنْ اُمَّةٍ اَجَلَهَا وَمَا يَسْتَاْخِرُوْنَ ﴿44﴾

کوئی امت اپنی مقررہ میعاد سے نہ آگے بڑھ سکتی ہے اور نہ پیچھے ہٹ سکتی ہے۔

| ثُمَّ | اَرْسَلْنَا | رُسُلَنَا | تَتْرَا | كُلَّمَا | جَآءَ | اُمَّةً | رَّسُوْلُهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | ہم نے بھیجا | ہمارے رسول | پے در پے | جب کبھی بھی | وہ آیا | امت | اس کا رسول |

ثُمَّ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا تَتْرَا ۭ كُلَّمَا جَآءَ اُمَّةً رَّسُوْلُهَا

پھر ہم نے اپنے رسول پے در پے بھیجے۔ جب بھی کسی امت کی طرف اس کا رسول آیا

| كَذَّبُوْهُ | فَاَتْبَعْنَا | بَعْضَهُمْ | بَعْضًا | وَّ | جَعَلْنٰهُمْ | اَحَادِيْثَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے اسے جھٹلایا | پس ہم پیچھے لائے | ان میں سے بعض | بعض | اور | ہم نے ان کو بنایا | کہانیاں، باتیں |

كَذَّبُوْهُ فَاَتْبَعْنَا بَعْضَهُمْ بَعْضًا وَّجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ ۚ

تو انہوں نے اسے جھٹلا دیا۔ پس ہم اُن میں سے بعض کو بعض دوسروں کے پیچھے لائے پھر ہم نے اُنہیں قصّے کہانیاں بنا دیا۔

| فَبُعْدًا | لِّقَوْمٍ | لَّا | يُؤْمِنُوْنَ | ثُمَّ | اَرْسَلْنَا | مُوْسٰى | وَ | اَخَاهُ | هٰرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ہلاکت ہے | قوم پر | نہیں | وہ ایمان لاتے ہیں | پھر | ہم نے بھیجا | موسیٰ | اور | اس کا بھائی | ہارون |

فَبُعْدًا لِّقَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُوْنَ ﴿45﴾ ثُمَّ اَرْسَلْنَا مُوْسٰى وَاَخَاهُ هٰرُوْنَ ۙ

پس لعنت ہو ایسی قوم پر جو ایمان نہیں لاتے۔ پھر ہم نے موسیٰ اور اس کے بھائی ہارون کو

| بِاٰيٰتِنَا | وَ | سُلْطٰنٍ | مُّبِيْنٍ | اِلٰى | فِرْعَوْنَ | وَ | مَلَا۠ئِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہماری آیات کے ساتھ | اور | غالب دلیل | کھلی کھلی | طرف | فرعون | اور | اس کے سردار |

بِاٰيٰتِنَا وَ سُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿46﴾ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَ مَلَا۠ئِهٖ

اپنی آیات اور کھلی کھلی غالب دلیل کے ساتھ بھیجا۔ فرعون اور اس کے سرداروں کی طرف،

| فَاسْتَكْبَرُوْا | وَ | كَانُوْا | قَوْمًا | عَالِيْنَ | فَقَالُوْٓا | اَ | نُؤْمِنُ | لِبَشَرَيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس انہوں نے تکبر کیا | اور | وہ تھے | قوم | سرکش (جمع) | پس انہوں نے کہا | کیا | ہم ایمان لاتے ہیں | دو انسانوں پر |

فَاسْتَكْبَرُوْا وَ كَانُوْا قَوْمًا عَالِيْنَ ﴿47﴾ فَقَالُوْٓا اَنُؤْمِنُ لِبَشَرَيْنِ

تو انہوں نے تکبر اختیار کیا اور وہ ایک سرکش قوم تھے۔ پس انہوں نے کہا کیا ہم اپنے جیسے دو انسانوں پر ایمان لے آئیں

| مِثْلِنَا | وَ | قَوْمُهُمَا | لَنَا | عٰبِدُوْنَ | فَكَذَّبُوْهُمَا | فَكَانُوْا | مِنَ | الْمُهْلَكِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم جیسے | اور | ان دونوں کی قوم | ہمارے لئے | غلام (جمع) | پس انہوں نے ان دونوں کو جھٹلایا | وہ تھے | سے | ہلاک کئے جانے والے |

مِثْلِنَا وَ قَوْمُهُمَا لَنَا عٰبِدُوْنَ ﴿48﴾ فَكَذَّبُوْهُمَا فَكَانُوْا مِنَ الْمُهْلَكِيْنَ ﴿49﴾

جبکہ ان دونوں کی قوم ہماری غلام ہے۔ پس ان دونوں کو انہوں نے جھٹلا دیا اور وہ خود ہلاک کئے جانے والوں میں سے ہو گئے۔

| وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَا | مُوْسَى | الْكِتٰبَ | لَعَلَّهُمْ | يَهْتَدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے دی | موسیٰ | کتاب | تا کہ وہ | وہ ہدایت پاتے ہیں |

وَ لَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ لَعَلَّهُمْ يَهْتَدُوْنَ ﴿50﴾

اور یقیناً ہم نے موسیٰ کو کتاب عطا کی تھی تا کہ وہ ہدایت پائیں۔

| وَ | جَعَلْنَا | ابْنَ | مَرْيَمَ | وَ | اُمَّهٗٓ | اٰيَةً | وَّ | اٰوَيْنٰهُمَآ | اِلٰى | رَبْوَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے بنایا | بیٹا | مریم | اور | اس کی ماں | نشان | اور | ہم نے ان دونوں کو پناہ دی | طرف | اونچی جگہ |

وَ جَعَلْنَا ابْنَ مَرْيَمَ وَ اُمَّهٗٓ اٰيَةً وَّ اٰوَيْنٰهُمَآ اِلٰى رَبْوَةٍ

اور ابن مریم کو اور اس کی ماں کو بھی ہم نے ایک نشان بنایا تھا اور ان دونوں کو ہم نے ایک مرتفع مقام کی طرف پناہ دی

| ذَاتِ قَرَارٍ | وَّ | مَعِيْنٍ | يٰٓاَيُّهَا | الرُّسُلُ | كُلُوْا | مِنَ | الطَّيِّبٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پُرامن | اور | چشمے | اے | رسول (جمع) | تم کھاؤ | سے | پاکیزہ چیزیں |

ذَاتِ قَرَارٍ وَّ مَعِيْنٍ ﴿51﴾ يٰٓاَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ

جو پُرامن اور چشموں والا تھا۔ اے رسولو! پاکیزہ چیزوں میں سے کھایا کرو

ع 3 18 3

| وَ | اعْمَلُوْا | صَالِحًا | اِنِّيْ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم عمل کرو | نیک | یقیناً میں | اُس کا جو | تم کرتے ہو | دائمی علم رکھنے والا |

وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ؕ اِنِّيْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ﴿52﴾

اور نیک اعمال بجالاؤ۔ جو کچھ تم کرتے ہو اُس کا میں یقیناً دائماً علم رکھتا ہوں۔

| وَ | اِنَّ | هٰذِهٖۤ | اُمَّتُكُمْ | اُمَّةً | وَّاحِدَةً | وَّ | اَنَا | رَبُّكُمْ | فَاتَّقُوْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | یہ | تمہاری امت | امت | ایک | اور | مَیں | تمہارا ربّ | پس تم مجھ سے ڈرو |

وَاِنَّ هٰذِهٖۤ اُمَّتُكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّ اَنَا رَبُّكُمْ فَاتَّقُوْنِ ﴿53﴾

اور یقیناً یہ تمہاری امّت ایک ہی امّت ہے اور میں تمہارا ربّ ہوں۔ پس مجھ سے ڈرو۔

| فَتَقَطَّعُوْۤا | اَمْرَهُمْ | بَيْنَهُمْ | زُبُرًا | كُلُّ | حِزْبٍ | بِمَا | لَدَيْهِمْ | فَرِحُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس انہوں نے کاٹ دیا | ان کا معاملہ | آپس میں | ٹکڑے ٹکڑے | سب | گروہ | اس پر جو | ان کے پاس | اترانے والے |

فَتَقَطَّعُوْۤا اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ زُبُرًا ؕ كُلُّ حِزْبٍۭ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ ﴿54﴾

پس انہوں نے اپنے معاملہ کو اپنے درمیان ٹکڑے ٹکڑے بانٹ لیا۔ سب گروہ، اس پر جو اُن کے پاس تھا، اِترانے لگے۔

| فَذَرْهُمْ | فِيْ | غَمْرَتِهِمْ | حَتّٰى | حِيْنٍ |
|---|---|---|---|---|
| پس تو انہیں چھوڑ | میں | ان کی مدہوشی/غفلت | یہاں تک | مقررہ مدت |

فَذَرْهُمْ فِيْ غَمْرَتِهِمْ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿55﴾

پس انہیں ان کی جہالت میں کچھ مدّت کے لئے چھوڑ دے۔

| اَ | يَحْسَبُوْنَ | اَنَّمَا | نُمِدُّهُمْ | بِهٖ | مِنْ | مَّالٍ | وَّ | بَنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | وہ گمان کرتے ہیں | صرف، محض | ہم انہیں مدد دیتے ہیں | اس کے ساتھ | سے | مال | اور | بیٹے |

اَيَحْسَبُوْنَ اَنَّمَا نُمِدُّهُمْ بِهٖ مِنْ مَّالٍ وَّبَنِيْنَ ۙ﴿56﴾

کیا وہ یہ گمان کرتے ہیں کہ ہم جو مال اور اولاد کے ذریعہ اُن کی مدد کرتے ہیں۔

| نُسَارِعُ | لَهُمْ | فِي | الْخَيْرٰتِ | بَلْ | لَّا | يَشْعُرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم جلدی کرتے ہیں | ان کے لئے | میں | بھلائی | بلکہ | نہیں | وہ شعور رکھتے ہیں |

نُسَارِعُ لَهُمْ فِي الْخَيْرٰتِ ؕ بَلْ لَّا يَشْعُرُوْنَ ﴿57﴾

ہم انہیں بھلائیوں میں آگے بڑھا رہے ہیں؟ نہیں نہیں! وہ کچھ شعور نہیں رکھتے۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | هُمْ | مِّنْ | خَشْيَةِ | رَبِّهِمْ | مُّشْفِقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | وہ (جمع) | سے | ڈر | ان کا ربّ | ڈرنے والے |

اِنَّ الَّذِيْنَ هُمْ مِّنْ خَشْيَةِ رَبِّهِمْ مُّشْفِقُوْنَ ﴿58﴾

یقیناً وہ لوگ جو اپنے ربّ کے رعب سے ڈرنے والے ہیں۔

| وَ | الَّذِيْنَ | هُمْ | بِاٰيٰتِ | رَبِّهِمْ | يُؤْمِنُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ (جمع) | آیات پر | ان کا ربّ | وہ ایمان لاتے ہیں |

وَالَّذِيْنَ هُمْ بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿59﴾

اور وہ لوگ جو اپنے ربّ کی آیات پر ایمان لاتے ہیں۔

| وَ | الَّذِيْنَ | هُمْ | بِرَبِّهِمْ | لَا | يُشْرِكُوْنَ | وَ | الَّذِيْنَ | يُؤْتُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ (جمع) | ان کے ربّ کے ساتھ | نہیں | وہ شریک ٹھہراتے ہیں | اور | وہ لوگ | وہ دیتے ہیں |

وَالَّذِيْنَ هُمْ بِرَبِّهِمْ لَا يُشْرِكُوْنَ ﴿60﴾ وَالَّذِيْنَ يُؤْتُوْنَ

اور وہ لوگ جو اپنے ربّ کے ساتھ شریک نہیں ٹھہراتے۔ اور وہ لوگ کہ جو بھی وہ دیتے ہیں

| مَآ | اٰتَوْا | وَّ | قُلُوْبُهُمْ | وَجِلَةٌ | اَنَّهُمْ | اِلٰى | رَبِّهِمْ | رٰجِعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | انہوں نے دیا | اور | ان کے دل | خوفزدہ | کہ وہ | طرف | ان کا ربّ | لوٹنے والے |

مَآ اٰتَوْا وَّ قُلُوْبُهُمْ وَجِلَةٌ اَنَّهُمْ اِلٰى رَبِّهِمْ رٰجِعُوْنَ ﴿61﴾

اس حال میں دیتے ہیں کہ ان کے دل (اس خیال سے) ڈرتے رہتے ہیں کہ وہ یقیناً اپنے ربّ کے پاس لوٹ کر جانے والے ہیں۔

| اُولٰٓئِكَ | يُسٰرِعُوْنَ | فِي | الْخَيْرٰتِ | وَ | هُمْ | لَهَا | سٰبِقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | وہ جلدی کرتے ہیں | میں | بھلائیاں، نیکیاں | اور | وہ (جمع) | اس کے لئے | سبقت لے جانے والے |

اُولٰٓئِكَ يُسٰرِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ وَهُمْ لَهَا سٰبِقُوْنَ ﴿62﴾

یہی وہ لوگ ہیں جو بھلائیوں میں تیزی سے آگے بڑھ رہے ہیں اور وہ اُن میں سبقت لے جانے والے ہیں۔

| وَ | لَا | نُكَلِّفُ | نَفْسًا | اِلَّا | وُسْعَهَا | وَ | لَدَيْنَا | كِتٰبٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ہم ذمہ دار ٹھہراتے ہیں | کوئی جان | مگر | اس کی وسعت | اور | ہمارے پاس | کتاب |

وَلَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا وَلَدَيْنَا كِتٰبٌ

اور ہم کسی جان کو پابند نہیں کرتے مگر اُس کی استطاعت کے مطابق اور ہمارے پاس ایک کتاب ہے

| يَّنۡطِقُ | بِالۡحَقِّ | وَ | هُمۡ | لَا | يُظۡلَمُوۡنَ | بَلۡ | قُلُوۡبُهُمۡ | فِىۡ | غَمۡرَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ بولتا ہے | حق کے ساتھ | اور | وہ (جمع) | نہیں | وہ ظلم کئے جائیں گے | بلکہ | ان کے دل | میں | جہالت |

يَّنۡطِقُ بِالۡحَقِّ وَهُمۡ لَا يُظۡلَمُوۡنَ ﴿63﴾ بَلۡ قُلُوۡبُهُمۡ فِىۡ غَمۡرَةٍ

جو سچ بولتی ہے اور وہ ظلم نہیں کئے جائیں گے۔ حقیقت یہ ہے کہ ان کے دل اس سے بے خبر ہیں

| مِّنۡ | هٰذَا | وَ | لَهُمۡ | اَعۡمَالٌ | مِّنۡ | دُوۡنِ | ذٰلِكَ | هُمۡ | لَهَا | عٰمِلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | یہ | اور | ان کیلئے | اعمال | سے | سوا | یہ | وہ (جمع) | اس کے لئے | عمل کرنے والے |

مِّنۡ هٰذَا وَلَهُمۡ اَعۡمَالٌ مِّنۡ دُوۡنِ ذٰلِكَ هُمۡ لَهَا عٰمِلُوۡنَ ﴿64﴾

اور اس کے علاوہ بھی ان کے ایسے اعمال ہیں جو وہ کیا کرتے ہیں۔

| حَتّٰٓى | اِذَآ | اَخَذۡنَا | مُتۡرَفِيۡهِمۡ | بِالۡعَذَابِ | اِذَا | هُمۡ | يَجۡـَٔرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک | جب | ہم نے پکڑا | ان کے آسودہ حال لوگ | عذاب کے ذریعہ | جب | وہ (جمع) | وہ چلّاتے ہیں |

حَتّٰٓى اِذَآ اَخَذۡنَا مُتۡرَفِيۡهِمۡ بِالۡعَذَابِ اِذَا هُمۡ يَجۡـَٔرُوۡنَ ﴿65﴾ ؕ

یہاں تک کہ جب ہم ان کے خوشحال لوگوں کو عذاب کے ذریعہ پکڑ لیتے ہیں تو اچانک وہ چیخنے چلانے لگتے ہیں۔

| لَا تَجۡـَٔرُوا | الۡيَوۡمَ | اِنَّكُمۡ | مِّنَّا | لَا | تُنۡصَرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم نہ چلّاؤ | آج | یقیناً تم | ہم سے | نہیں | تم مدد دیئے جاؤ گے |

لَا تَجۡـَٔرُوا الۡيَوۡمَ ۖ اِنَّكُمۡ مِّنَّا لَا تُنۡصَرُوۡنَ ﴿66﴾

آج کے دن نہ چلاؤ۔ ہرگز تم ہماری طرف سے کوئی مدد نہیں دیئے جاؤ گے۔

| قَدۡ | كَانَتۡ | اٰيٰتِىۡ | تُتۡلٰى | عَلَيۡكُمۡ | فَكُنۡتُمۡ | عَلٰٓى اَعۡقَابِكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ تھی | میری آیات | وہ پڑھی جاتی ہے | تم پر | پس تم تھے | تمہاری ایڑیوں کے بل |

قَدۡ كَانَتۡ اٰيٰتِىۡ تُتۡلٰى عَلَيۡكُمۡ فَكُنۡتُمۡ عَلٰٓى اَعۡقَابِكُمۡ

تم پر میری آیات تلاوت کی جاتی تھیں پھر بھی تم اپنی ایڑیوں کے بل

| تَنۡكِصُوۡنَ | مُسۡتَكۡبِرِيۡنَ | بِهٖ | سٰمِرًا | تَهۡجُرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| تم پھر جاتے ہو | تکبر کرنے والے | اس کے ساتھ | راتوں کو مجلسیں لگاتے ہوئے | تم بیہودہ گوئی کرتے ہو |

تَنۡكِصُوۡنَ ﴿67﴾ ۙ مُسۡتَكۡبِرِيۡنَ ۖۗ بِهٖ سٰمِرًا تَهۡجُرُوۡنَ ﴿68﴾

پھر جاتے تھے۔ (اس پر) استکبار کرتے ہوئے، اس کے متعلق راتوں کو مجلسیں لگاتے ہوئے بے ہودہ باتیں کرتے تھے۔

| اَفَلَمۡ يَدَّبَّرُوا | الۡقَوۡلَ | اَمۡ | جَآءَهُمۡ | مَّا | لَمۡ يَاۡتِ | اٰبَآءَهُمُ | الۡاَوَّلِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کیا انہوں نے غور نہیں کیا | بات | یا | وہ ان کے پاس آیا | جو | وہ نہیں آیا | ان کے آباء واجداد | پہلے، گزشتہ |

اَفَلَمۡ يَدَّبَّرُوا الۡقَوۡلَ اَمۡ جَآءَهُمۡ مَّا لَمۡ يَاۡتِ اٰبَآءَهُمُ الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿69﴾

پس کیا انہوں نے اس بات پر غور نہیں کیا یا اُن تک کوئی ایسی بات پہنچی ہے جو اُن کے گزشتہ آباء واجداد تک نہیں پہنچی تھی۔

| اَمۡ | لَمۡ يَعۡرِفُوۡا | رَسُوۡلَهُمۡ | فَهُمۡ | لَهٗ | مُنۡكِرُوۡنَ | اَمۡ | يَقُوۡلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | انہوں نے نہیں پہچانا | ان کا رسول | پس وہ | اس کے لئے | انکار کرنے والے | یا | وہ کہتے ہیں |

اَمۡ لَمۡ يَعۡرِفُوۡا رَسُوۡلَهُمۡ فَهُمۡ لَهٗ مُنۡكِرُوۡنَ ﴿70﴾ اَمۡ يَقُوۡلُوۡنَ

یا کیا انہوں نے اپنے رسول کو پہچانا نہیں پس وہ اس کے منکر ہو گئے ہیں۔ یا وہ کہتے ہیں

| بِهٖ | جِنَّةٌ | بَلۡ | جَآءَهُمۡ | بِالۡحَقِّ | وَ | اَكۡثَرُهُمۡ | لِلۡحَقِّ | كٰرِهُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے ساتھ | جنون | بلکہ | وہ ان کے پاس آیا | حق کے ساتھ | اور | ان میں سے اکثر | حق کے لئے | ناپسند کرنے والے |

بِهٖ جِنَّةٌ ؕ بَلۡ جَآءَهُمۡ بِالۡحَقِّ وَاَكۡثَرُهُمۡ لِلۡحَقِّ كٰرِهُوۡنَ ﴿71﴾

کہ اسے جنون ہو گیا ہے؟ نہیں! بلکہ وہ ان کے پاس حق لے کر آیا ہے جبکہ ان میں سے اکثر حق کو ناپسند کرنے والے ہیں۔

| وَ | لَوِ | اتَّبَعَ | الۡحَقُّ | اَهۡوَآءَهُمۡ | لَفَسَدَتِ | السَّمٰوٰتُ | وَ | الۡاَرۡضُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | اس نے پیروی کی | حق | ان کی خواہشات | وہ ضرور بگڑ گئی | آسمان (جمع) | اور | زمین |

وَلَوِ اتَّبَعَ الۡحَقُّ اَهۡوَآءَهُمۡ لَفَسَدَتِ السَّمٰوٰتُ وَالۡاَرۡضُ

اور اگر حق ان کی خواہشات کی پیروی کرتا تو ضرور سب آسمان اور زمین بگڑ جاتے

| وَ | مَنۡ | فِيۡهِنَّ | بَلۡ | اَتَيۡنٰهُمۡ | بِذِكۡرِهِمۡ | فَهُمۡ | عَنۡ | ذِكۡرِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | ان میں | بلکہ | ہم ان کے پاس آئے | ان کے ذکر کے ساتھ | پس وہ (جمع) | سے | ان کا ذکر |

وَمَنۡ فِيۡهِنَّ ؕ بَلۡ اَتَيۡنٰهُمۡ بِذِكۡرِهِمۡ فَهُمۡ عَنۡ ذِكۡرِهِمۡ

اور وہ بھی جو اُن میں ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ہم انہی کا ذکر ان کے پاس لائے ہیں اور وہ اپنے ہی ذکر سے

| مُّعۡرِضُوۡنَ | اَمۡ | تَسۡـَٔلُهُمۡ | خَرۡجًا | فَخَرَاجُ | رَبِّكَ | خَيۡرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منہ پھیرنے والے | یا | تو ان سے مانگتا ہے | اجرت | پس اُجرت/عطا | تیرا ربّ | بہتر |

مُّعۡرِضُوۡنَ ﴿72﴾ اَمۡ تَسۡـَٔلُهُمۡ خَرۡجًا فَخَرَاجُ رَبِّكَ خَيۡرٌ ۖ

منہ پھیر رہے ہیں۔ کیا تو ان سے کوئی اُجرت طلب کرتا ہے؟ پس (وہ یاد رکھیں کہ) تیرے ربّ کی عطا بہت بہتر ہے

| وَ | هُوَ | خَيۡرُ | الرّٰزِقِيۡنَ | وَ | اِنَّكَ | لَتَدۡعُوۡهُمۡ | اِلٰى | صِرَاطٍ | مُّسۡتَقِيۡمٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | بہتر | رزق دینے والے | اور | یقیناً تو | ضرور تو انہیں بلاتا ہے | طرف | راہ | سیدھی |

وَّهُوَ خَيۡرُ الرّٰزِقِيۡنَ ﴿73﴾ وَاِنَّكَ لَتَدۡعُوۡهُمۡ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسۡتَقِيۡمٍ ﴿74﴾

اور وہ رزق دینے والوں میں سب سے بہتر ہے۔ اور یقیناً تو انہیں سیدھے راستے کی طرف بُلا رہا ہے۔

| وَ | اِنَّ | الَّذِيۡنَ | لَا | يُؤۡمِنُوۡنَ | بِالۡاٰخِرَةِ | عَنِ | الصِّرَاطِ | لَنٰكِبُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | وہ لوگ | نہیں | وہ ایمان لاتے ہیں | آخرت پر | سے | راہ | ضرور بہک جانے والے |

وَاِنَّ الَّذِيۡنَ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡاٰخِرَةِ عَنِ الصِّرَاطِ لَنٰكِبُوۡنَ ﴿75﴾

اور یقیناً وہ لوگ جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے سیدھے رستے سے بہک جانے والے ہیں۔

| وَ | لَوۡ | رَحِمۡنٰهُمۡ | وَ | كَشَفۡنَا | مَا | بِهِمۡ | مِّنۡ | ضُرٍّ | لَّلَجُّوۡا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | ہم نے ان پر رحم کیا | اور | ہم نے دور کر دیا | جو | ان کے ساتھ | سے | تکلیف | ضرور وہ لگے رہے |

وَلَوۡ رَحِمۡنٰهُمۡ وَكَشَفۡنَا مَا بِهِمۡ مِّنۡ ضُرٍّ لَّلَجُّوۡا

اور اگر ہم ان پر رحم کرتے اور جو تکلیف انہیں ہے وہ دور کر دیتے تو

| فِيۡ | طُغۡيَانِهِمۡ | يَعۡمَهُوۡنَ | وَ | لَقَدۡ | اَخَذۡنٰهُمۡ | بِالۡعَذَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | ان کی سرکشی | وہ بھٹکتے پھرتے ہیں | اور | یقیناً | ہم نے انہیں پکڑا | عذاب کے ساتھ |

فِيۡ طُغۡيَانِهِمۡ يَعۡمَهُوۡنَ ﴿76﴾ وَلَقَدۡ اَخَذۡنٰهُمۡ بِالۡعَذَابِ

وہ ضرور اپنی سرکشی میں بھٹکنے لگتے۔ اور یقیناً ہم نے انہیں عذاب کے ذریعہ پکڑ لیا۔

| فَمَا | اسۡتَكَانُوۡا | لِرَبِّهِمۡ | وَ | مَا | يَتَضَرَّعُوۡنَ | حَتّٰٓى | اِذَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس نہیں | انہوں نے عاجزی اختیار کی | ان کے ربّ کیلئے | اور | نہیں | وہ گریہ وزاری کرتے ہیں | یہاں تک | جب |

فَمَا اسۡتَكَانُوۡا لِرَبِّهِمۡ وَمَا يَتَضَرَّعُوۡنَ ﴿77﴾ حَتّٰٓى اِذَا

پس نہ انہوں نے اپنے ربّ کے حضور عاجزی اختیار کی اور نہ وہ گریہ وزاری کرتے تھے۔ یہاں تک کہ جب

| فَتَحۡنَا | عَلَيۡهِمۡ | بَابًا | ذَا عَذَابٍ | شَدِيۡدٍ | اِذَا | هُمۡ | فِيۡهِ | مُبۡلِسُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے کھولا | ان پر | دروازہ | عذاب والا | سخت | جب | وہ (جمع) | اس میں | مایوس ہونے والے |

فَتَحۡنَا عَلَيۡهِمۡ بَابًا ذَا عَذَابٍ شَدِيۡدٍ اِذَا هُمۡ فِيۡهِ مُبۡلِسُوۡنَ ﴿78﴾ ع

ہم نے سخت عذاب کا دَر اُن پر کھول دیا تو اچانک وہ اس میں کلیتہً مایوس ہو گئے۔

ربع

4 ع 27 4

| وَ | هُوَ | الَّذِیْٓ | اَنْشَاَ | لَکُمُ | السَّمْعَ | وَ | الْاَبْصَارَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | وہ جو | اس نے پیدا کیا | تمہارے لئے | کان (جمع) | اور | آنکھیں | اور |

وَھُوَالَّذِیْٓ اَنْشَاَلَکُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَوَ

اور وہی ہے جس نے تمہارے لئے کان اور آنکھیں اور

| الْاَفْـِٕدَۃَ | قَلِیْلًا | مَّا | تَشْکُرُوْنَ | وَ | هُوَ | الَّذِیْ | ذَرَاَکُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دل (جمع) | تھوڑا | جو | تم شکر کرتے ہو | اور | وہ | وہ جو | انہوں نے تمہیں پھیلایا |

الْاَفْـِٕدَۃَ ؕ قَلِیْلًا مَّا تَشْکُرُوْنَ ﴿79﴾ وَھُوَالَّذِیْ ذَرَاَکُمْ

دل پیدا کئے۔ بہت تھوڑا ہے جو تم شکر کرتے ہو۔ اور وہی ہے جس نے زمین میں تمہاری تخم ریزی کی

| فِی | الْاَرْضِ | وَ | اِلَیْهِ | تُحْشَرُوْنَ | وَ | هُوَ | الَّذِیْ | یُحْیٖ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | زمین | اور | اس کی طرف | تم اکٹھے کئے جاؤ گے | اور | وہ | وہ جو | وہ زندہ کرتا ہے | اور |

فِی الْاَرْضِ وَاِلَیْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿80﴾ وَھُوَالَّذِیْ یُحْیٖ وَ

اور اسی کی طرف تم اکٹھے کئے جاؤ گے۔ اور وہی ہے جو زندہ کرتا ہے اور

| یُمِیْتُ | وَ | لَهُ | اخْتِلَافُ | الَّیْلِ | وَ | النَّهَارِ | اَفَلَا | تَعْقِلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ مارتا ہے | اور | اس کیلئے | اختلاف / آگے پیچھے آنا | رات | اور | دن | پس کیا نہیں | تم عقل کرتے ہو |

یُمِیْتُ وَلَهُ اخْتِلَافُ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿81﴾

مارتا ہے اور رات اور دن کا اختلاف بھی اسی کے اختیار میں ہے۔ پس کیا تم عقل نہیں کرتے؟

| بَلْ | قَالُوْا | مِثْلَ | مَا | قَالَ | الْاَوَّلُوْنَ | قَالُوْٓا | ءَ | اِذَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | انہوں نے کہا | مانند | جو | اس نے کہا | پہلے لوگ | انہوں نے کہا | کیا | جب |

بَلْ قَالُوْا مِثْلَ مَا قَالَ الْاَوَّلُوْنَ ﴿82﴾ قَالُوْٓا ءَاِذَا

بلکہ انہوں نے ویسی ہی بات کہی جیسی پہلے لوگ کہا کرتے تھے۔ وہ کہتے تھے کہ کیا جب

| مِتْنَا | وَ | کُنَّا | تُرَابًا | وَّ | عِظَامًا | ءَ | اِنَّا | لَمَبْعُوْثُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم مر گئے | اور | ہم تھے | مٹی | اور | ہڈیاں | کیا | یقیناً ہم | ضرور اٹھائے جانے والے |

مِتْنَا وَکُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿83﴾

ہم مر جائیں گے اور مٹی اور ہڈیاں ہو جائیں گے تو کیا ہم پھر بھی ضرور اٹھائے جائیں گے؟

| لَقَدْ | وُعِدْنَا | نَحْنُ | وَ | اٰبَآؤُنَا | هٰذَا | مِنْ | قَبْلُ | اِنْ | هٰذَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | ہم سے وعدہ کیا گیا | ہم | اور | ہمارے آباء واجداد | یہ | سے | پہلے | نہیں | یہ |

لَقَدْ وُعِدْنَا نَحْنُ وَاٰبَآؤُنَا هٰذَا مِنْ قَبْلُ اِنْ هٰذَآ

یقیناً ہم سے اور ہمارے آباء واجداد سے بھی اس سے پہلے یہی وعدہ کیا گیا تھا۔ یہ کچھ نہیں

| اِلَّآ | اَسَاطِيْرُ | الْاَوَّلِيْنَ | قُلْ | لِّمَنِ | الْاَرْضُ | وَ | مَنْ | فِيْهَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | کہانیاں | پہلے لوگ | تو کہہ | کس کا | زمین | اور | جو | اس میں |

اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿84﴾ قُلْ لِّمَنِ الْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهَآ

مگر پہلے لوگوں کی کہانیاں ہیں۔ تُو پوچھ کہ زمین اور جو کچھ اس میں ہے وہ کس کا ہے؟

| اِنْ | كُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ | سَيَقُوْلُوْنَ | لِلّٰهِ | قُلْ | اَفَلَا | تَذَكَّرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | تم ہو | تم جانتے ہو | ضرور وہ کہتے ہیں | اللہ کا | تو کہہ | کیا پس نہیں | تم نصیحت پکڑتے ہو |

اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿85﴾ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿86﴾

(بتاؤ) اگر تمہیں علم ہے۔ وہ کہیں گے اللہ ہی کا ہے۔ کہہ دے کہ کیا پھر تم نصیحت نہیں پکڑو گے؟

| قُلْ | مَنْ | رَّبُّ | السَّمٰوٰتِ | السَّبْعِ | وَ | رَبُّ | الْعَرْشِ | الْعَظِيْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ | کون | ربّ | آسمان (جمع) | سات | اور | ربّ | عرش | عظیم |

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿87﴾

پوچھ کہ کون ہے سات آسمانوں کا ربّ اور عرشِ عظیم کا ربّ؟

| سَيَقُوْلُوْنَ | لِلّٰهِ | قُلْ | اَفَلَا | تَتَّقُوْنَ | قُلْ | مَنْۢ | بِيَدِهٖ | مَلَكُوْتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور وہ کہیں گے | اللہ کا | تو کہہ دے | پس کیا نہیں | تم تقویٰ اختیار کرتے ہو | تو کہہ | کون | اس کے ہاتھ میں | بادشاہت |

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿88﴾ قُلْ مَنْۢ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ

وہ کہیں گے اللہ ہی کے ہیں۔ کہہ کیا پھر تم تقویٰ اختیار نہیں کرو گے؟ تُو پوچھ کہ وہ کون ہے جس کے ہاتھ میں ہر چیز کی بادشاہت ہے

| كُلِّ | شَيْءٍ | وَّ | هُوَ | يُجِيْرُ | وَ | لَا | يُجَارُ | عَلَيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سب | چیز | اور | وہ | وہ پناہ دیتا ہے | اور | نہیں | وہ پناہ دیا جاتا ہے | اس کے مقابل |

كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ يُجِيْرُ وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ

اور وہ پناہ دیتا ہے لیکن اس کے مقابلہ میں پناہ نہیں دی جاتی؟

| اِنْ | كُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ | سَيَقُوْلُوْنَ | لِلّٰهِ | قُلْ | فَاَنّٰى | تُسْحَرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | تم ہو | تم جانتے ہو | ضرور وہ کہیں گے | اللہ کے لئے | تو کہہ | پس کہاں | تم بہکائے جاتے ہو |

اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿89﴾ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ فَاَنّٰى تُسْحَرُوْنَ ﴿90﴾

(بتاؤ) اگر تم جانتے ہو۔ وہ کہیں گے اللہ ہی کی ہے۔ پوچھ پھر تم کہاں بہکائے جا رہے ہو؟

| بَلْ | اَتَيْنٰهُمْ | بِالْحَقِّ | وَ | اِنَّهُمْ | لَكٰذِبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | ہم ان کے پاس آئے | حق کے ساتھ | اور | یقیناً وہ | ضرور جھوٹ بولنے والے |

بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِالْحَقِّ وَ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿91﴾

حقیقت یہ ہے کہ ہم ان کے پاس حق لائے ہیں اور یقیناً وہ جھوٹ بولنے والے ہیں۔

| مَا | اتَّخَذَ | اللّٰهُ | مِنْ | وَّلَدٍ | وَّ | مَا | كَانَ | مَعَهٗ | مِنْ | اِلٰهٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | اس نے بنایا | اللہ | سے | بیٹا | اور | نہیں | وہ تھا | اس کے ساتھ | سے | معبود |

مَا اتَّخَذَ اللّٰهُ مِنْ وَّلَدٍ وَّ مَا كَانَ مَعَهٗ مِنْ اِلٰهٍ

اللہ نے کوئی بیٹا نہیں اپنایا اور نہ ہی اس کے ساتھ کوئی اور معبود ہے۔

| اِذًا | لَّذَهَبَ | كُلُّ | اِلٰهٍ | بِمَا | خَلَقَ | وَ | لَعَلَا | بَعْضُهُمْ | عَلٰى | بَعْضٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تب | ضرور وہ گیا | سب | معبود | اس کے ساتھ | اس نے پیدا کیا | اور | ضرور وہ غالب آیا | ان میں سے بعض | پر | بعض |

اِذًا لَّذَهَبَ كُلُّ اِلٰهٍ بِمَا خَلَقَ وَ لَعَلَا بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ

ایسا ہوتا تو یقیناً ہر معبود اپنی مخلوق کو لے کر الگ ہو جاتا اور ضرور ان میں سے بعض بعض دوسروں پر چڑھائی کرتے۔

| سُبْحٰنَ | اللّٰهِ | عَمَّا | يَصِفُوْنَ | عٰلِمِ | الْغَيْبِ | وَ | الشَّهَادَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پاک ہے | اللہ | اس سے جو | وہ بیان کرتے ہیں | جاننے والا | غیب | اور | حاضر |

سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿92﴾ عٰلِمِ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ

پاک ہے اللہ اُس سے جو وہ بیان کرتے ہیں۔ جو غیب اور حاضر کا جاننے والا ہے

| فَتَعٰلٰى | عَمَّا | يُشْرِكُوْنَ | قُلْ | رَّبِّ | اِمَّا | تُرِيَنِّيْ | مَا | يُوْعَدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ بہت بلند ہوا | اس سے جو | وہ شریک ٹھہراتے ہیں | تو کہہ دے | اے میرے رب | اگر | تو مجھے دکھاتا ہے | جو | وہ وعدہ دیئے جاتے ہیں |

فَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿93﴾ قُلْ رَّبِّ اِمَّا تُرِيَنِّيْ مَا يُوْعَدُوْنَ ﴿94﴾

اور وہ اُس سے بہت بالا ہے جو وہ شریک ٹھہراتے ہیں۔ تُو کہہ اے میرے ربّ! اگر تو مجھے وہ دکھا ہی دے جس سے ان کو ڈرایا جاتا ہے (تو یہ ایک التجا ہے)۔

ع 15 5 5

| رَبِّ | فَلَا تَجْعَلْنِيْ | فِي | الْقَوْمِ | الظّٰلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اے میرا ربّ | پس تو مجھے نہ بنا | میں | قوم | ظلم کرنے والے |

رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِيْ فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿95﴾

اے میرے ربّ! پس مجھے ظالم قوم میں سے نہ بنا دینا۔

| وَ | اِنَّا | عَلٰٓي | اَنْ | نُّرِيَكَ | مَا | نَعِدُهُمْ | لَقٰدِرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً ہم | پر | کہ | ہم تجھے دکھلا دیں گے | جو | ہم ان کو ڈراتے ہیں | ضرور قدرت رکھنے والے ہیں |

وَاِنَّا عَلٰٓي اَنْ نُّرِيَكَ مَا نَعِدُهُمْ لَقٰدِرُوْنَ ﴿96﴾

اور یقیناً ہم اس پر ضرور قادر ہیں کہ تجھے وہ دکھا دیں جس سے ہم ان کو ڈراتے ہیں۔

| اِدْفَعْ | بِالَّتِيْ | هِيَ | اَحْسَنُ | السَّيِّئَةَ | نَحْنُ | اَعْلَمُ | بِمَا | يَصِفُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو دور کر | اس کے ساتھ | یہ | بہترین | بدی | ہم | زیادہ جاننے والا | اسے جو | وہ بیان کرتے ہیں |

اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ ۭ نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَصِفُوْنَ ﴿97﴾

اُس (طریق) سے جو بہترین ہے بدی کو ہٹا دے۔ ہم اُسے سب سے زیادہ جانتے ہیں جو وہ باتیں بناتے ہیں۔

| وَ | قُلْ | رَّبِّ | اَعُوْذُ | بِكَ | مِنْ | هَمَزٰتِ | الشَّيٰطِيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو کہہ دے | اے میرے ربّ | میں پناہ مانگتا ہوں | تیری | سے | وسوسے | شیطان (جمع) |

وَقُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ﴿98﴾

اور تُو کہہ کہ اے میرے ربّ! مَیں شیطانوں کے وَسوَسوں سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔

| وَ | اَعُوْذُ | بِكَ | رَبِّ | اَنْ | يَّحْضُرُوْنِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | میں پناہ مانگتا ہوں | تیری | اے میرے ربّ | کہ | وہ میرے پاس حاضر ہوتے ہیں |

وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ﴿99﴾

اور (اس بات سے) میں تیری پناہ مانگتا ہوں اے میرے ربّ! کہ وہ میرے قریب پھٹکیں۔

| حَتّٰٓي | اِذَا | جَاۗءَ | اَحَدَهُمُ | الْمَوْتُ | قَالَ | رَبِّ | ارْجِعُوْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک | جب | وہ آیا | ان میں سے ایک | موت | اس نے کہا | اے میرا ربّ | تو مجھے لوٹا دے |

حَتّٰٓي اِذَا جَاۗءَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ رَبِّ ارْجِعُوْنِ ﴿100﴾

یہاں تک کہ جب ان میں سے کسی کو موت آجاتی ہے تو کہتا ہے اے میرے ربّ! مجھے لوٹا دیجئے۔

| لَعَلِّیْۤ | اَعْمَلُ | صَالِحًا | فِیْمَا | تَرَكْتُ | كَلَّا | اِنَّهَا | كَلِمَةٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شاید کہ میں | میں عمل کرتا ہوں | نیک | میں جو | میں نے چھوڑا | ہر گز نہیں | یقیناً وہ | کلمہ، بات |

لَعَلِّیْۤ اَعْمَلُ صَالِحًا فِیْمَا تَرَكْتُ كَلَّا ؕ اِنَّهَا كَلِمَةٌ

شاید کہ میں اچھے کام کروں اُس (دنیا) میں جسے چھوڑ آیا ہوں۔ ہر گز نہیں۔ یہ تو محض ایک بات ہے

| هُوَ | قَآئِلُهَا | وَ | مِنْ | وَّرَآئِهِمْ | بَرْزَخٌ | اِلٰى | یَوْمِ | یُبْعَثُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | اسے کہنے والا | اور | سے | ان کے پیچھے | روک | تک | دن | وہ اٹھائے جائیں گے |

هُوَ قَآئِلُهَا ؕ وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ ﴿101﴾

جو وہ کہہ رہا ہے۔ اور اُن کے پیچھے ایک روک حائل رہے گی اس دن تک کہ وہ اُٹھائے جائیں گے۔

| فَاِذَا | نُفِخَ | فِی | الصُّوْرِ | فَلَاۤ | اَنْسَابَ | بَیْنَهُمْ | یَوْمَئِذٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جب | وہ پھونکا گیا | میں | صور | پس نہیں | رشتے | ان کے درمیان | اس دن |

فَاِذَا نُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَلَاۤ اَنْسَابَ بَیْنَهُمْ یَوْمَئِذٍ

پس جب بگل میں پھونکا جائے گا تو اس دن ان کے درمیان کوئی رشتے نہیں رہیں گے

| وَّ | لَا | یَتَسَآءَلُوْنَ | فَمَنْ | ثَقُلَتْ | مَوَازِیْنُهٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ ایک دوسرے سے سوال کرتے ہیں | پس جو | وہ بھاری ہوئی | اس کے پلڑے |

وَّلَا یَتَسَآءَلُوْنَ ﴿102﴾ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِیْنُهٗ

اور نہ ہی وہ ایک دوسرے سے سوال کر سکیں گے۔ پس وہ جس کے (اعمال کے) پلڑے بھاری ہوئے

| فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ | الْمُفْلِحُوْنَ | وَ | مَنْ | خَفَّتْ | مَوَازِیْنُهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یہی | وہ | کامیاب ہونے والے | اور | جو | وہ ہلکی ہوئی | اس کے پلڑے |

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿103﴾ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِیْنُهٗ

تو یہی لوگ ہیں جو کامیاب ہونے والے ہیں۔ اور وہ جن کے (اعمال کے) پلڑے ہلکے ہوئے

| فَاُولٰٓئِكَ | الَّذِیْنَ | خَسِرُوْۤا | اَنْفُسَهُمْ | فِیْ | جَهَنَّمَ | خٰلِدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یہی | وہ لوگ | انہوں نے نقصان پہنچایا | ان کے نفس | میں | جہنم | ہمیشہ رہنے والے |

فَاُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ خَسِرُوْۤا اَنْفُسَهُمْ فِیْ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ﴿104﴾

تو یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنے آپ کو نقصان پہنچایا۔ جہنم میں وہ لمبے عرصہ تک رہنے والے ہوں گے۔

| كٰلِحُوْنَ | فِيْهَا | هُمْ | وَ | النَّارُ | وُجُوْهَهُمُ | تَلْفَحُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| روسیاہ ہونے والے | اس میں | وہ | اور | آگ | ان کے چہرے | وہ جھلس دے گی |

تَلْفَحُ وُجُوْهَهُمُ النَّارُ وَ هُمْ فِيْهَا كٰلِحُوْنَ ﴿105﴾

آگ ان کے چہروں کو جھلسائے گی اور اس میں (چہرے کے اذیت ناک کھچاؤ سے) ان کی کچلیاں نظر آنے لگیں گی۔

| تُكَذِّبُوْنَ | بِهَا | فَكُنْتُمْ | عَلَيْكُمْ | تُتْلٰى | اٰيٰتِيْ | اَلَمْ تَكُنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم جھٹلاتے ہو | اس کے ساتھ | پس تم تھے | تم پر | وہ پڑھی جاتی ہیں | میری آیات | کیا وہ نہیں تھی |

اَلَمْ تَكُنْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ فَكُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ ﴿106﴾

کیا تم پر میری آیات نہیں پڑھی جاتی تھیں؟ پس تم انہیں جھٹلایا کرتے تھے۔

| ضَآلِّيْنَ | قَوْمًا | كُنَّا | وَ | شِقْوَتُنَا | عَلَيْنَا | غَلَبَتْ | رَبَّنَا | قَالُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گمراہ (جمع) | قوم | ہم تھے | اور | ہماری بدنصیبی | ہم پر | وہ غالب آ گئی | اے ہمارے ربّ | انہوں نے کہا |

قَالُوْا رَبَّنَا غَلَبَتْ عَلَيْنَا شِقْوَتُنَا وَ كُنَّا قَوْمًا ضَآلِّيْنَ ﴿107﴾

وہ کہیں گے اے ہمارے ربّ! ہم پر ہماری بدنصیبی غالب آ گئی اور ہم ایک گمراہ قوم تھے۔

| ظٰلِمُوْنَ | فَاِنَّا | عُدْنَا | فَاِنْ | مِنْهَا | اَخْرِجْنَا | رَبَّنَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ظلم کرنے والے | پس یقیناً ہم | ہم دوبارہ کریں | پس اگر | اس سے | تو ہمیں نکال | اے ہمارے ربّ |

رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْهَا فَاِنْ عُدْنَا فَاِنَّا ظٰلِمُوْنَ ﴿108﴾

اے ہمارے ربّ! ہمیں اس سے نکال دے۔ پس اگر ہم پھر ایسا کریں تو یقیناً ہم ظلم کرنے والے ہوں گے۔

| عِبَادِيْ | مِّنْ | فَرِيْقٌ | كَانَ | اِنَّهٗ | لَا تُكَلِّمُوْنِ | وَ | فِيْهَا | اخْسَئُوْا | قَالَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میرے بندے | سے | فریق | وہ ہے | یقیناً وہ | تم مجھ سے کلام نہ کرو | اور | اس میں | تم دور ہو جاؤ | اس نے کہا |

قَالَ اخْسَئُوْا فِيْهَا وَ لَا تُكَلِّمُوْنِ ﴿109﴾ اِنَّهٗ كَانَ فَرِيْقٌ مِّنْ عِبَادِيْ

وہ کہے گا اسی میں دفع ہو جاؤ اور مجھ سے کلام نہ کرو۔ یقیناً میرے بندوں میں سے ایک ایسا فریق بھی تھا

| اَنْتَ | وَ | ارْحَمْنَا | وَ | لَنَا | فَاغْفِرْ | اٰمَنَّا | رَبَّنَآ | يَقُوْلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو | اور | ہم پر رحم کر | اور | ہمیں | پس تو بخش کر دے | ہم ایمان لائے | ہمارا ربّ | وہ کہتے ہیں |

يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَ ارْحَمْنَا وَ اَنْتَ

جو کہا کرتا تھا۔ اے ہمارے ربّ! ہم ایمان لے آئے۔ پس ہمیں بخش دے اور ہم پر رحم کر اور تو

| خَیْرُ | الرّٰحِمِیْنَ | فَاتَّخَذْتُمُوْهُمْ | سِخْرِیًّا | حَتّٰٓی |
|---|---|---|---|---|
| سب سے بہتر | رحم کرنے والے | پس تم نے ان کو بنایا | تمسخر کا نشانہ | یہاں تک |

خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ﴿110﴾ فَاتَّخَذْتُمُوْهُمْ سِخْرِیًّا حَتّٰٓی

رحم کرنے والوں میں سب سے بہتر ہے۔ پس تم نے انہیں تمسخر کا نشانہ بنالیا یہاں تک کہ

| اَنْسَوْكُمْ | ذِكْرِیْ | وَ | كُنْتُمْ | مِّنْهُمْ | تَضْحَكُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے تمہیں غافل کر دیا | میرا ذکر | اور | تم تھے | ان سے | تم ہنسی کرتے ہو |

اَنْسَوْكُمْ ذِكْرِیْ وَكُنْتُمْ مِّنْهُمْ تَضْحَكُوْنَ ﴿111﴾

انہوں نے تمہیں میری یاد سے غافل کر دیا اور تم ان سے ٹھٹھا کرتے رہے۔

| اِنِّیْ | جَزَیْتُهُمُ | الْیَوْمَ | بِمَا | صَبَرُوْٓا | اَنَّهُمْ | هُمُ | الْفَآئِزُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً میں | میں نے ان کو جزا دی | آج | اُس کی | انہوں نے صبر کیا | کہ وہ | وہ | کامیاب ہونے والے |

اِنِّیْ جَزَیْتُهُمُ الْیَوْمَ بِمَا صَبَرُوْٓا ۙ اَنَّهُمْ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ﴿112﴾

یقیناً آج میں نے ان کو اُس کی، جو وہ صبر کیا کرتے تھے، یہ جزا دی ہے کہ یقیناً وہی ہیں جو کامیاب ہونے والے ہیں۔

| قٰلَ | كَمْ | لَبِثْتُمْ | فِی | الْاَرْضِ | عَدَدَ | سِنِیْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | کتنا | تم رہے | میں | زمین | گنتی | سال (جمع) |

قٰلَ كَمْ لَبِثْتُمْ فِی الْاَرْضِ عَدَدَ سِنِیْنَ ﴿113﴾

وہ ان سے پوچھے گا تم زمین میں گنتی کے کتنے سال رہے؟

| قَالُوْا | لَبِثْنَا | یَوْمًا | اَوْ | بَعْضَ | یَوْمٍ | فَسْئَلِ | الْعَآدِّیْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | ہم رہے | ایک دن | یا | کچھ حصہ | دن | پس تو پوچھ | شمار کرنے والے |

قَالُوْا لَبِثْنَا یَوْمًا اَوْ بَعْضَ یَوْمٍ فَسْئَلِ الْعَآدِّیْنَ ﴿114﴾

تو وہ کہیں گے ہم ایک دن یا دن کا کچھ حصہ رہے۔ پس شمار کرنے والوں سے پوچھ۔

| قٰلَ | اِنْ | لَّبِثْتُمْ | اِلَّا | قَلِیْلًا | لَّوْ | اَنَّكُمْ | كُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | نہیں | تم رہے | مگر | تھوڑا | اگر | کہ تم | تم تھے | تم جانتے ہو |

قٰلَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِیْلًا لَّوْ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿115﴾

وہ کہے گا تم نہیں رہے مگر بہت تھوڑا۔ (بہتر ہوتا) اگر تم علم رکھتے۔

| اَفَحَسِبۡتُمۡ | اَنَّمَا | خَلَقۡنٰكُمۡ | عَبَثًا | وَّ | اَنَّكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس کیا تم نے گمان کرلیا | محض | ہم نے تمہیں پیدا کیا | بے مقصد | اور | کہ تم |

اَفَحَسِبۡتُمۡ اَنَّمَا خَلَقۡنٰكُمۡ عَبَثًا وَّ اَنَّكُمۡ

پس کیا تم نے گمان کیا تھا کہ ہم نے تمہیں بے مقصد پیدا کیا ہے اور یہ کہ تم

| اِلَيۡنَا | لَا | تُرۡجَعُوۡنَ | فَتَعٰلَى | اللّٰهُ | الۡمَلِكُ | الۡحَقُّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہماری طرف | نہیں | تم لوٹائے جاؤ گے | پس وہ بہت بلند ہوا | اللہ | بادشاہ | سچا |

اِلَيۡنَا لَا تُرۡجَعُوۡنَ ﴿116﴾ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الۡمَلِكُ الۡحَقُّ ۚ

ہرگز ہماری طرف لوٹائے نہیں جاؤ گے؟ پس بہت بلند مرتبہ ہے اللہ سچا بادشاہ۔

| لَاۤ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ | رَبُّ | الۡعَرۡشِ | الۡكَرِيۡمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | معبود | مگر | وہ | ربّ | عرش | معزز |

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡكَرِيۡمِ ﴿117﴾

اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ معزز عرش کا ربّ ہے۔

| وَ | مَنۡ | يَّدۡعُ | مَعَ | اللّٰهِ | اِلٰهًا | اٰخَرَ | لَا | بُرۡهَانَ | لَهٗ | بِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ پکارتا ہے | ساتھ | اللہ | معبود | دوسرا | نہیں | دلیل | اس کیلئے | اس کے ساتھ |

وَمَنۡ يَّدۡعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرۡهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ

اور جو اللہ کے ساتھ کسی اور معبود کو پکارے جس کی اس کے پاس کوئی دلیل نہیں

| فَاِنَّمَا | حِسَابُهٗ | عِنۡدَ | رَبِّهٖ | اِنَّهٗ | لَا | يُفۡلِحُ | الۡكٰفِرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس محض | اس کا حساب | پاس | اس کا ربّ | یقیناً وہ | نہیں | وہ کامیاب ہوتا ہے | کافر (جمع) |

فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنۡدَ رَبِّهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُفۡلِحُ الۡكٰفِرُوۡنَ ﴿118﴾

تو یقیناً اُس کا حساب اُس کے ربّ کے پاس ہے۔ یقیناً کافر کامیاب نہیں ہوتے۔

| وَ | قُلۡ | رَّبِّ | اغۡفِرۡ | وَ | ارۡحَمۡ | وَ | اَنۡتَ | خَيۡرُ | الرّٰحِمِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو کہہ دے | اے میرے ربّ | تو بخش | اور | تو رحم کر | اور | تو | سب سے بہتر | رحم کرنے والے |

وَقُلۡ رَّبِّ اغۡفِرۡ وَارۡحَمۡ وَاَنۡتَ خَيۡرُ الرّٰحِمِيۡنَ ﴿119﴾ ع

اور تو کہہ اے میرے ربّ! بخش دے اور رحم کر اور تو رحم کرنے والوں میں سب سے بہتر ہے۔

ع 6 26 6

# سُوۡرَۃُ النُّوۡرِ مَدَنِیَّۃٌ وَّھِیَ مَعَ الۡبَسۡمَلَۃِ خَمۡسٌ وَّسِتُّوۡنَ اٰیَۃً وَّتِسۡعَۃُ رُکُوۡعَاتٍ

سورہ نور مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 65 آیات اور 9 رکوع ہیں۔

| بِسۡمِ | اللّٰہِ | الرَّحۡمٰنِ | الرَّحِیۡمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| سُوۡرَۃٌ | اَنۡزَلۡنٰھَا | وَ | فَرَضۡنٰھَا | وَ | اَنۡزَلۡنَا | فِیۡھَاۤ | اٰیٰتٍ | بَیِّنٰتٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سورت | ہم نے اسے اتارا | اور | ہم نے اسے فرض کیا | اور | ہم نے اتارا | اس میں | آیات | کھلی کھلی |

سُوۡرَۃٌ اَنۡزَلۡنٰھَا وَفَرَضۡنٰھَا وَاَنۡزَلۡنَا فِیۡھَاۤ اٰیٰتٍۢ بَیِّنٰتٍ

ایک عظیم سورت جسے ہم نے نازل کیا اور اسے فرض کر دیا اور اس میں کھلی کھلی آیات اُتاریں

| لَّعَلَّکُمۡ | تَذَکَّرُوۡنَ | اَلزَّانِیَۃُ | وَ | الزَّانِیۡ | فَاجۡلِدُوۡا | کُلَّ | وَاحِدٍ | مِّنۡھُمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ تم | تم نصیحت حاصل کرتے ہو | زانی عورت | اور | زانی مرد | پس تم کوڑے مارو | ہر | ایک | ان دونوں میں سے |

لَّعَلَّکُمۡ تَذَکَّرُوۡنَ ﴿2﴾ اَلزَّانِیَۃُ وَالزَّانِیۡ فَاجۡلِدُوۡا کُلَّ وَاحِدٍ مِّنۡھُمَا

تا کہ تم نصیحت پکڑو۔ زنا کار عورت اور زنا کار مرد، پس ان میں سے ہر ایک کو

| مِائَۃَ | جَلۡدَۃٍ | وَّ | لَا تَاۡخُذۡکُمۡ | بِھِمَا | رَاۡفَۃٌ | فِیۡ | دِیۡنِ | اللّٰہِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سو | کوڑا | اور | پس وہ تمہیں نہ پکڑے | ان دونوں کے بارہ میں | نرمی | میں | دین | اللہ |

مِائَۃَ جَلۡدَۃٍ ۪ وَّلَا تَاۡخُذۡکُمۡ بِھِمَا رَاۡفَۃٌ فِیۡ دِیۡنِ اللّٰہِ

سو کوڑے لگاؤ اور اللہ کے دین کے تعلق میں اُن دونوں کے حق میں کوئی نرمی (کا رُجحان) تم پر قبضہ نہ کرلے

| اِنۡ | کُنۡتُمۡ | تُؤۡمِنُوۡنَ | بِاللّٰہِ | وَ | الۡیَوۡمِ | الۡاٰخِرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | تم ہو | تم ایمان لاتے ہو | اللہ پر | اور | دن | آخر |

اِنۡ کُنۡتُمۡ تُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰہِ وَالۡیَوۡمِ الۡاٰخِرِ ۚ

اگر تم اللہ اور یومِ آخرت پر ایمان لانے والے ہو۔

| وَ | لْيَشْهَدْ | عَذَابَهُمَا | طَآئِفَةٌ | مِّنَ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | چاہئے کہ وہ مشاہدہ کرے | ان دونوں کی سزا | گروہ | سے | مومن (جمع) |

وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَآئِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ③

اور اُن کی سزا مومنوں میں سے ایک گروہ مشاہدہ کرے۔

| اَلزَّانِيْ | لَا | يَنْكِحُ | اِلَّا | زَانِيَةً | اَوْ | مُشْرِكَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زانی مرد | نہیں | وہ نکاح کرتا ہے | مگر | زانی عورت | یا | مشرک عورت |

اَلزَّانِيْ لَا يَنْكِحُ اِلَّا زَانِيَةً اَوْ مُشْرِكَةً ۡ

اور ایک زانی (طبعاً) شادی نہیں کرتا مگر کسی زانیہ یا مشرکہ سے

| وَّ | الزَّانِيَةُ | لَا | يَنْكِحُهَآ | اِلَّا | زَانٍ | اَوْ | مُشْرِكٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زانی عورت | نہیں | وہ اس عورت سے نکاح کرتا ہے | مگر | زانی مرد | یا | مشرک مرد |

وَّالزَّانِيَةُ لَا يَنْكِحُهَآ اِلَّا زَانٍ اَوْ مُشْرِكٌ ۚ

اور ایک زانیہ سے (طبعاً) کوئی شادی نہیں کرتا مگر زانی یا مشرک۔

| وَ | حُرِّمَ | ذٰلِكَ | عَلَى | الْمُؤْمِنِيْنَ | وَ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ حرام کر دیا گیا | یہ | پر | مومن (جمع) | اور | وہ لوگ |

وَحُرِّمَ ذٰلِكَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ ④ وَالَّذِيْنَ

اور یہ (قبیح فعل) مومنوں پر حرام کر دیا گیا ہے۔ وہ لوگ

| يَرْمُوْنَ | الْمُحْصَنٰتِ | ثُمَّ | لَمْ يَاْتُوْا | بِاَرْبَعَةِ | شُهَدَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ تہمت لگاتے ہیں | پاک دامن عورتیں | پھر | وہ نہیں آئے | چار کے ساتھ | گواہ (جمع) |

يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ

جو پاک دامن عورتوں پر تہمت لگاتے ہیں پھر چار گواہ پیش نہیں کرتے

| فَاجْلِدُوْهُمْ | ثَمٰنِيْنَ | جَلْدَةً | وَّ | لَا تَقْبَلُوْا | لَهُمْ | شَهَادَةً | اَبَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم انہیں مارو | اَسّی | کوڑا | اور | تم قبول نہ کرو | ان کے لئے | گواہی | کبھی بھی |

فَاجْلِدُوْهُمْ ثَمٰنِيْنَ جَلْدَةً وَّلَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً اَبَدًا ۚ

تو انہیں اَسّی کوڑے لگاؤ اور آئندہ کبھی ان کی گواہی قبول نہ کرو

| وَ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ | الْفٰسِقُوْنَ | اِلَّا | الَّذِيْنَ | تَابُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہی لوگ | وہ | فاسق (جمع) | مگر | وہ لوگ | انہوں نے توبہ کی |

وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ⑤ اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا

اور یہی لوگ ہیں جو بدکردار ہیں۔ مگر وہ لوگ جنہوں نے اس کے بعد توبہ کرلی

| مِنْۢ | بَعْدِ | ذٰلِكَ | وَ | اَصْلَحُوْا | فَاِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | بعد | یہ | اور | انہوں نے اصلاح کرلی | پس یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَ اَصْلَحُوْا ۚ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑥

اور اپنی اصلاح کرلی تو یقیناً اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| وَ | الَّذِيْنَ | يَرْمُوْنَ | اَزْوَاجَهُمْ | وَ | لَمْ يَكُنْ | لَّهُمْ | شُهَدَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ تہمت لگاتے ہیں | ان کی بیویاں | اور | وہ نہیں تھا | ان کے لئے | گواہ (جمع) |

وَ الَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ اَزْوَاجَهُمْ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهُمْ شُهَدَآءُ

اور وہ لوگ جو اپنی بیویوں پر تہمت لگاتے ہیں اور ان کے پاس

| اِلَّآ | اَنْفُسُهُمْ | فَشَهَادَةُ | اَحَدِهِمْ | اَرْبَعُ | شَهٰدٰتٍۭ | بِاللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | ان کی ذات | پس گواہی ہے | ان میں سے ایک | چار | گواہیاں | اللہ کی |

اِلَّآ اَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ اَحَدِهِمْ اَرْبَعُ شَهٰدٰتٍۭ بِاللّٰهِ ۙ

اپنی ذات کے سوا اور کوئی گواہ نہ ہوں تو ان میں سے ہر ایک کو اللہ کی قسم کھا کر چار بار گواہی دینی ہوگی

| اِنَّهٗ | لَمِنَ | الصّٰدِقِيْنَ | وَ | الْخَامِسَةُ | اَنَّ | لَعْنَتَ | اللّٰهِ | عَلَيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً وہ | ضرور سے | سچ بولنے والے | اور | پانچواں | کہ | لعنت | اللہ | اس پر |

اِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ ⑦ وَ الْخَامِسَةُ اَنَّ لَعْنَتَ اللّٰهِ عَلَيْهِ

کہ یقیناً وہ سچوں میں سے ہے۔ اور پانچویں مرتبہ یہ (کہنا ہوگا) کہ اللہ کی اس پر لعنت ہو

| اِنْ | كَانَ | مِنَ | الْكٰذِبِيْنَ | وَ | يَدْرَؤُا | عَنْهَا | الْعَذَابَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | وہ ہے | سے | جھوٹ بولنے والے | اور | وہ دور کرے گا | اس سے | عذاب |

اِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ⑧ وَ يَدْرَؤُا عَنْهَا الْعَذَابَ

اگر وہ جھوٹوں میں سے ہے۔ اور اس (عورت) سے یہ بات سزا ٹال دے گی

| اَنۡ | تَشۡهَدَ | اَرۡبَعَ | شَهٰدٰتٍۭ | بِاللّٰهِ | اِنَّهٗ | لَمِنَ | الۡكٰذِبِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | وہ گواہی دیتی ہے | چار | گواہیاں | اللہ کی | کہ وہ | ضرور سے | جھوٹ بولنے والے |

اَنۡ تَشۡهَدَ اَرۡبَعَ شَهٰدٰتٍۭ بِاللّٰهِ ۙ اِنَّهٗ لَمِنَ الۡكٰذِبِيۡنَ ﴿9﴾

کہ وہ اللہ کی قسم کھا کر چار بار گواہی دے کہ یقیناً وہ (مرد) جھوٹوں میں سے ہے۔

| وَ | الۡخَامِسَةَ | اَنَّ | غَضَبَ | اللّٰهِ | عَلَيۡهَاۤ | اِنۡ | كَانَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | پانچویں | کہ | غضب | اللہ | اس (عورت) پر | اگر | وہ ہے |

وَالۡخَامِسَةَ اَنَّ غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيۡهَاۤ اِنۡ كَانَ

اور پانچویں بار یہ (کہنا ہوگا) کہ اس (یعنی عورت) پر اللہ کا غضب نازل ہو اگر وہ (مرد)

| مِنَ | الصّٰدِقِيۡنَ | وَ | لَوۡ | لَا | فَضۡلُ | اللّٰهِ | عَلَيۡكُمۡ | وَ | رَحۡمَتُهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | سچ بولنے والے | اور | اگر | نہ | فضل | اللہ | تم پر | اور | اس کی رحمت |

مِنَ الصّٰدِقِيۡنَ ﴿10﴾ وَلَوۡلَا فَضۡلُ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ وَرَحۡمَتُهٗ

سچوں میں سے ہو۔ اور اگر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت تم پر نہ ہوتے

| وَ | اَنَّ | اللّٰهَ | تَوَّابٌ | حَكِيۡمٌ | اِنَّ | الَّذِيۡنَ | جَآءُوۡ | بِالۡاِفۡكِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کہ | اللہ | توبہ قبول کرنے والا | بڑی حکمت والا | یقیناً | وہ لوگ | وہ آئے | جھوٹ کے ساتھ |

ع 1 11 7

وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيۡمٌ ﴿11﴾ اِنَّ الَّذِيۡنَ جَآءُوۡ بِالۡاِفۡكِ

اور یہ کہ اللہ بہت توبہ قبول کرنے والا (اور) بڑی حکمت والا ہے (تو تمہارا کیا بنتا)۔ یقیناً وہ لوگ جو جھوٹ گھڑ لائے

| عُصۡبَةٌ | مِّنۡكُمۡ | لَا | تَحۡسَبُوۡهُ | شَرًّا | لَّكُمۡ | بَلۡ | هُوَ | خَيۡرٌ | لَّكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گروہ | تم میں سے | نہیں | تم اسے سمجھو | برا | تمہارے لئے | بلکہ | وہ | بہتر | تمہارے لئے |

عُصۡبَةٌ مِّنۡكُمۡ ؕ لَا تَحۡسَبُوۡهُ شَرًّا لَّكُمۡ ؕ بَلۡ هُوَ خَيۡرٌ لَّكُمۡ ؕ

تم ہی میں سے ایک گروہ ہے۔ اس (معاملہ) کو اپنے حق میں برا نہ سمجھو بلکہ وہ تمہارے لئے بہتر ہے۔

| لِكُلِّ | امۡرِئٍ | مِّنۡهُمۡ | مَّا | اكۡتَسَبَ | مِنَ | الۡاِثۡمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہر ایک کے لئے | شخص | ان میں سے | جو | اس نے کمایا | سے | گناہ |

لِكُلِّ امۡرِئٍ مِّنۡهُمۡ مَّا اكۡتَسَبَ مِنَ الۡاِثۡمِ ۚ

ان میں سے ہر شخص کے لئے ہے جو اُس نے گناہ کمایا

| وَ | الَّذِیْ | تَوَلّٰی | كِبْرَهٗ | مِنْهُمْ | لَهٗ | عَذَابٌ | عَظِیْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ جو | وہ ذمہ دار ہوا | اس کا بڑا حصہ | ان میں سے | اس کے لئے | عذاب | بڑا |

وَ الَّذِیْ تَوَلّٰی كِبْرَهٗ مِنْهُمْ لَهٗ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ﴿12﴾

جبکہ ان میں سے وہ جو اس کے بیشتر کا ذمہ دار ہے اس کے لئے بہت بڑا عذاب (مقدر) ہے۔

| لَوْ | لَآ | اِذْ | سَمِعْتُمُوْهُ | ظَنَّ | الْمُؤْمِنُوْنَ | وَ | الْمُؤْمِنٰتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | نہ | جب | تم نے اسے سنا | اس نے گمان کیا | مومن مرد (جمع) | اور | مومن عورتیں |

لَوْ لَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتُ

ایسا کیوں نہ ہوا کہ جب تم نے اُسے سنا تو مومن مرد اور مومن عورتیں

| بِاَنْفُسِهِمْ | خَیْرًا | وَّ | قَالُوْا | هٰذَآ | اِفْكٌ | مُّبِیْنٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اپنے نفسوں کے بارہ میں | بہتر | اور | انہوں نے کہا | یہ | جھوٹ | کھلا کھلا |

بِاَنْفُسِهِمْ خَیْرًا ۙ وَّ قَالُوْا هٰذَآ اِفْكٌ مُّبِیْنٌ ﴿13﴾

اپنوں کے متعلق حُسنِ ظن کرتے اور کہتے کہ یہ کھلا کھلا بہتان ہے۔

| لَوْ | لَا | جَآءُوْ | عَلَیْهِ | بِاَرْبَعَةِ | شُهَدَآءَ | فَاِذْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | نہ | وہ آئے | اس پر | چار کے ساتھ | گواہ (جمع) | پس جب |

لَوْ لَا جَآءُوْ عَلَیْهِ بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ ۚ فَاِذْ لَمْ

کیوں نہ وہ اس بارہ میں چار گواہ لے آئے۔ پس جب

| لَمْ یَاْتُوْا | بِالشُّهَدَآءِ | فَاُولٰٓئِكَ | عِنْدَ | اللّٰهِ | هُمُ | الْكٰذِبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ نہیں آئے | گواہوں کے ساتھ | پس یہی | پاس | اللہ | وہ | جھوٹ بولنے والے |

یَاْتُوْا بِالشُّهَدَآءِ فَاُولٰٓئِكَ عِنْدَ اللّٰهِ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ﴿14﴾

وہ گواہ نہیں لائے تو وہی ہیں جو اللہ کے نزدیک جھوٹے ہیں۔

| وَ | لَوْ | لَا | فَضْلُ | اللّٰهِ | عَلَیْكُمْ | وَ | رَحْمَتُهٗ | فِی | الدُّنْیَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | نہ | فضل | اللہ | تم پر | اور | اس کی رحمت | میں | دنیا |

وَ لَوْ لَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ وَ رَحْمَتُهٗ فِی الدُّنْیَا

اور اگر دنیا اور آخرت میں تم پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتے

| وَ | الْاٰخِرَةِ | لَمَسَّكُمْ | فِيْ | مَآ | اَفَضْتُمْ | فِيْهِ | عَذَابٌ | عَظِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | آخرت | وہ ضرور تمہیں پہنچتا | میں | جو | تم پڑ گئے | اس میں | عذاب | بڑا |

وَالْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ فِيْ مَآ اَفَضْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿15﴾

تو اس (فتنہ) کے نتیجہ میں جس میں تم پڑ گئے تھے ضرور تمہیں ایک بہت بڑا عذاب آ لیتا۔

| اِذْ | تَلَقَّوْنَهٗ | بِاَلْسِنَتِكُمْ | وَ | تَقُوْلُوْنَ | بِاَفْوَاهِكُمْ | مَّا | لَيْسَ | لَكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | تم اسے لیتے ہو | تمہاری زبانوں پر | اور | تم کہتے ہو | تمہارے مونہوں سے | جو | نہیں | تمہارے لئے |

اِذْ تَلَقَّوْنَهٗ بِاَلْسِنَتِكُمْ وَتَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِكُمْ مَّا لَيْسَ لَكُمْ

جب تم اُس (جھوٹ) کو اپنی زبانوں پر لیتے تھے اور اپنے مونہوں سے وہ کہتے تھے جس کا تمہیں کوئی علم نہیں تھا

| بِهٖ | عِلْمٌ | وَّ | تَحْسَبُوْنَهٗ | هَيِّنًا | وَّ | هُوَ | عِنْدَ | اللّٰهِ | عَظِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے ساتھ | علم | اور | تم اسے سمجھتے ہو | آسان | اور | وہ | پاس | اللہ | بڑا |

بِهٖ عِلْمٌ وَّتَحْسَبُوْنَهٗ هَيِّنًا ۖ وَّهُوَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمٌ ﴿16﴾

اور تم اس کو معمولی بات سمجھتے تھے حالانکہ اللہ کے نزدیک وہ بہت بڑی تھی۔

| وَ | لَوْ | لَآ | اِذْ | سَمِعْتُمُوْهُ | قُلْتُمْ | مَّا | يَكُوْنُ | لَنَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | نہ | جب | تم نے اسے سنا | تم نے کہا | نہیں | وہ ہے | ہمارے لئے |

وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ

اور ایسا کیوں نہ ہوا کہ جب تم نے اسے سُنا تو تم کہہ دیتے ہمیں کوئی حق نہیں

| اَنْ | نَّتَكَلَّمَ | بِهٰذَا | سُبْحٰنَكَ | هٰذَا | بُهْتَانٌ | عَظِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ | ہم بات کرتے ہیں | اس سے | تو پاک ہے | یہ | بہتان | بڑا |

اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ۖ سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ﴿17﴾

کہ ہم اس معاملے میں زبان کھولیں۔ پاک ہے تُو (اے اللہ!)۔ یہ تو ایک بہت بڑا بہتان ہے۔

| يَعِظُكُمُ | اللّٰهُ | اَنْ تَعُوْدُوْا | لِمِثْلِهٖٓ | اَبَدًا | اِنْ | كُنْتُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تمہیں نصیحت کرتا ہے | اللہ | کہ تم دوبارہ کرو | اس کی طرح | ہمیشہ | اگر | تم ہو | مومن (جمع) |

يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿18﴾

اللہ تمہیں نصیحت کرتا ہے مبادا تم آئندہ کبھی ایسی بات کا اعادہ کرو، اگر تم مومن ہو۔

| وَ | يُبَيِّنُ | اللّٰهُ | لَكُمُ | الْاٰيٰتِ | وَ | اللّٰهُ | عَلِيْمٌ | حَكِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کھول کر بیان کرتا ہے | اللہ | تمہارے لئے | آیات | اور | اللہ | بہت علم رکھنے والا | بہت حکمت والا |

وَيُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿19﴾

اور اللہ تمہارے لئے آیات کھول کھول کر بیان کرتا ہے اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | يُحِبُّوْنَ | اَنْ | تَشِيْعَ | الْفَاحِشَةُ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | وہ پسند کرتے ہیں | کہ | وہ پھیلتی ہے | بے حیائی |

اِنَّ الَّذِيْنَ يُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِيْعَ الْفَاحِشَةُ

یقیناً وہ لوگ جو پسند کرتے ہیں کہ ان لوگوں میں جو ایمان لائے بے حیائی پھیل جائے

| فِي | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ | فِي | الدُّنْيَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | ان کے لئے | عذاب | دردناک | میں | دنیا |

فِي الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ فِي الدُّنْيَا

اُن کے لئے دردناک عذاب ہوگا دنیا میں بھی

| وَ | الْاٰخِرَةِ | وَ | اللّٰهُ | يَعْلَمُ | وَ | اَنْتُمْ | لَا | تَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | آخرت | اور | اللہ | وہ جانتا ہے | اور | تم | نہیں | تم جانتے ہو |

وَالْاٰخِرَةِ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿20﴾

اور آخرت میں بھی۔ اور اللہ جانتا ہے جبکہ تم نہیں جانتے۔

| وَ | لَوْ | لَا | فَضْلُ | اللّٰهِ | عَلَيْكُمْ | وَ | رَحْمَتُهٗ | وَ | اَنَّ | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | نہ | فضل | اللہ | تم پر | اور | اس کی رحمت | اور | کہ | اللہ |

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ

اور اگر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت تم پر نہ ہوتے اور یہ کہ اللہ یقیناً

| رَءُوْفٌ | رَّحِيْمٌ | يٰاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|
| بہت مہربان | بار بار رحم کرنے والا | اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے |

رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿21﴾ يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

بہت مہربان (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے (تو تم میں بے حیائی پھیل جاتی)۔ اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو!

ع النصف 2 10 8

| لَا تَتَّبِعُوْا | خُطُوٰتِ | الشَّيْطٰنِ | وَ | مَنْ | يَّتَّبِعْ | خُطُوٰتِ | الشَّيْطٰنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم پیروی نہ کرو | نقشِ قدم | شیطان | اور | جو | وہ پیروی کرتا ہے | نقشِ قدم | شیطان |

لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ؕ وَمَنْ يَّتَّبِعْ خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ

شیطان کے قدموں پر مت چلو۔ اور جو کوئی شیطان کے قدموں پر چلتا ہے

| فَاِنَّهٗ | يَاْمُرُ | بِالْفَحْشَآءِ | وَ | الْمُنْكَرِ | وَ | لَوْ | لَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یقیناً وہ | وہ حکم دیتا ہے | بے حیائی کا | اور | ناپسندیدہ باتیں | اور | اگر | نہ |

فَاِنَّهٗ يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ ؕ وَلَوْلَا

تو وہ تو یقیناً بے حیائی اور ناپسندیدہ باتوں کا حکم دیتا ہے۔ اور اگر

| فَضْلُ | اللّٰهِ | عَلَيْكُمْ | وَ | رَحْمَتُهٗ | مَا | زَكٰى | مِنْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فضل | اللہ | تم پر | اور | اس کی رحمت | نہ | وہ پاک ہوا | تم میں سے |

فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ مَا زَكٰى مِنْكُمْ

اللہ کا فضل اور اس کی رحمت تم پر نہ ہوتے تو تم میں سے

| مِّنْ | اَحَدٍ | اَبَدًا | وَّلٰكِنَّ | اللّٰهَ | يُزَكِّيْ | مَنْ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | ایک | کبھی بھی | لیکن | اللہ | وہ پاک کرتا ہے | جو، جسے | وہ چاہتا ہے |

مِّنْ اَحَدٍ اَبَدًا ۙ وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

کوئی ایک بھی کبھی پاک نہ ہوسکتا۔ لیکن اللہ جسے چاہتا ہے پاک کردیتا ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ | وَ | لَا يَاْتَلِ | اُولُوا الْفَضْلِ | مِنْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | بہت سننے والا | بہت علم رکھنے والا | اور | وہ قسم نہ کھائے | صاحبِ فضیلت | تم میں سے |

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿22﴾ وَلَا يَاْتَلِ اُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ

اور اللہ بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔ اور تم میں سے صاحبِ فضیلت

| وَ | السَّعَةِ | اَنْ يُّؤْتُوْٓا | اُولِي الْقُرْبٰى | وَ | الْمَسٰكِيْنَ | وَ | الْمُهٰجِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | توفیق، فراخی | کہ وہ دیں | قربت والے، قریبی | اور | مساکین | اور | ہجرت کرنے والے |

وَالسَّعَةِ اَنْ يُّؤْتُوْٓا اُولِي الْقُرْبٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَالْمُهٰجِرِيْنَ

اور صاحبِ توفیق اپنے قریبیوں اور مسکینوں اور اللہ کی راہ میں ہجرت کرنے والوں کو

| فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ | وَ | لْيَعْفُوْا | وَ | لْيَصْفَحُوْا | اَلَا | تُحِبُّوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | راستہ | اللہ | اور | چاہئے کہ وہ معاف کریں | اور | چاہئے کہ وہ درگزر کریں | کیانہیں | تم پسند کرتے ہو |

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۖ وَلْيَعْفُوْا وَلْيَصْفَحُوْا ۭ اَلَا تُحِبُّوْنَ

کچھ نہ دینے کی قسم نہ کھائیں۔ پس چاہئے کہ وہ معاف کردیں اور درگزر کریں۔ کیا تم یہ پسند نہیں کرتے

| اَنْ يَّغْفِرَ | اللّٰهُ | لَكُمْ | وَ | اللّٰهُ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ وہ بخش دے | اللہ | تم کو | اور | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (23)

کہ اللہ تمہیں بخش دے۔ اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | يَرْمُوْنَ | الْمُحْصَنٰتِ | الْغٰفِلٰتِ | الْمُؤْمِنٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | وہ پھینکتے ہیں، وہ الزام لگاتے ہیں | پاک دامن عورتیں | بے خبر عورتیں | مومن عورتیں |

اِنَّ الَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ الْغٰفِلٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ

یقیناً وہ لوگ جو پاک دامن، بے خبر مومن عورتوں پر بہتان باندھتے ہیں

| لُعِنُوْا | فِي | الدُّنْيَا | وَ | الْاٰخِرَةِ | وَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | عَظِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لعنت کئے گئے | میں | دنیا | اور | آخرت | اور | ان کے لئے | عذاب | بہت بڑا |

لُعِنُوْا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۠ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ (24)

دنیا میں بھی لعنت کئے گئے اور آخرت میں بھی اور ان کے لئے بہت بڑا عذاب (مقدر) ہے۔

| يَّوْمَ | تَشْهَدُ | عَلَيْهِمْ | اَلْسِنَتُهُمْ | وَ | اَيْدِيْهِمْ | وَ | اَرْجُلُهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | وہ گواہی دے گی | ان کے خلاف | ان کی زبانیں | اور | ان کے ہاتھ | اور | ان کے پاؤں |

يَّوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ اَلْسِنَتُهُمْ وَاَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ

وہ دن (یاد کرو) جب ان کی زبانیں اور ان کے ہاتھ اور ان کے پاؤں ان کے خلاف ان باتوں کی گواہی دیں گے

| بِمَا | كَانُوْا | يَعْمَلُوْنَ | يَوْمَىِٕذٍ | يُّوَفِّيْهِمُ | اللّٰهُ | دِيْنَهُمُ | الْحَقَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ساتھ جو | وہ تھے | وہ کرتے ہیں | اس دن | وہ انہیں پورا پورا دے گا | اللہ | ان کا بدلہ | سچا، پورا |

بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (25) يَوْمَىِٕذٍ يُّوَفِّيْهِمُ اللّٰهُ دِيْنَهُمُ الْحَقَّ

جو وہ کیا کرتے تھے۔ اس دن اللہ انہیں ان کی پوری پوری جزاء دے گا

| وَ | يَعۡلَمُوۡنَ | اَنَّ | اللّٰهَ | هُوَ | الۡحَقُّ | الۡمُبِيۡنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ جان لیں گے | کہ | اللہ | وہ | حق | کھلا کھلا |

وَيَعۡلَمُوۡنَ اَنَّ اللّٰهَ هُوَ الۡحَقُّ الۡمُبِيۡنُ ﴿26﴾

جس کے وہ سزاوار ہیں اور وہ جان لیں گے کہ یقیناً اللہ ہی ہے جو ظاہر حق ہے۔

| اَلۡخَبِيۡثٰتُ | لِلۡخَبِيۡثِيۡنَ | وَ | الۡخَبِيۡثُوۡنَ | لِلۡخَبِيۡثٰتِ |
|---|---|---|---|---|
| ناپاک عورتیں | ناپاک مردوں کے لئے | اور | ناپاک مرد | ناپاک عورتوں کے لئے |

اَلۡخَبِيۡثٰتُ لِلۡخَبِيۡثِيۡنَ وَالۡخَبِيۡثُوۡنَ لِلۡخَبِيۡثٰتِ ۚ

ناپاک عورتیں ناپاک مردوں کے لئے ہیں اور ناپاک مرد ناپاک عورتوں کے لئے ہیں۔

| وَ | الطَّيِّبٰتُ | لِلطَّيِّبِيۡنَ | وَ | الطَّيِّبُوۡنَ | لِلطَّيِّبٰتِ | اُولٰٓـئِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | پاکیزہ عورتیں | پاکیزہ مردوں کیلئے | اور | پاکیزہ مرد | پاکیزہ عورتوں کیلئے | یہ لوگ |

وَالطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيۡنَ وَالطَّيِّبُوۡنَ لِلطَّيِّبٰتِ ۚ اُولٰٓـئِكَ

اور پاکیزہ عورتیں پاکیزہ مردوں کے لئے ہیں اور پاکیزہ مرد پاکیزہ عورتوں کے لئے ہیں۔ یہ لوگ

| مُبَرَّءُوۡنَ | مِمَّا | يَقُوۡلُوۡنَ | لَهُمۡ | مَّغۡفِرَةٌ | وَّ | رِزۡقٌ | كَرِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بری الذمہ | اس سے جو | وہ کہتے ہیں | ان کیلئے | مغفرت | اور | رزق | عزت والا |

مُبَرَّءُوۡنَ مِمَّا يَقُوۡلُوۡنَ ؕ لَهُمۡ مَّغۡفِرَةٌ وَّرِزۡقٌ كَرِيۡمٌ ﴿27﴾

ع 3 6 9

اُس سے بری الذمہ ہیں جو وہ کہتے ہیں۔ اِنہی کے لئے مغفرت ہے اور عزت والا رزق ہے۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | لَا تَدۡخُلُوۡا | بُيُوۡتًا | غَيۡرَ | بُيُوۡتِكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم داخل نہ ہو | گھر (جمع) | سوا | تمہارے گھر |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لَا تَدۡخُلُوۡا بُيُوۡتًا غَيۡرَ بُيُوۡتِكُمۡ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اپنے گھروں کے سوا دوسرے گھروں میں داخل نہ ہوا کرو

| حَتّٰى | تَسۡتَاۡنِسُوۡا | وَ | تُسَلِّمُوۡا | عَلٰٓى | اَهۡلِهَا | ذٰلِكُمۡ | خَيۡرٌ | لَّكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | تم اجازت لے لو | اور | تم سلام کرلو | پر | اس کے گھر والے | یہ | بہتر | تمہارے لئے |

حَتّٰى تَسۡتَاۡنِسُوۡا وَتُسَلِّمُوۡا عَلٰٓى اَهۡلِهَا ؕ ذٰلِكُمۡ خَيۡرٌ لَّكُمۡ

یہاں تک کہ تم اجازت لے لو اور ان کے رہنے والوں پر سلام بھیج لو۔ یہ تمہارے لئے بہتر ہے

| لَعَلَّكُمْ | تَذَكَّرُوْنَ | فَاِنْ | لَّمْ تَجِدُوْا | فِيْهَآ | اَحَدًا | فَلَا تَدْخُلُوْهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شاید کہ تم | تم نصیحت پکڑتے ہو | پس اگر | تم نہ پاؤ | ان میں | کوئی ایک | پس تم اس میں داخل نہ ہو |

لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿28﴾ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فِيْهَآ اَحَدًا فَلَا تَدْخُلُوْهَا

تا کہ تم نصیحت پکڑو۔ اور اگر تم ان (گھروں) میں کسی کو نہ پاؤ تو اُن میں داخل نہ ہو

| حَتّٰى | يُؤْذَنَ | لَكُمْ | وَ | اِنْ | قِيْلَ | لَكُمْ | ارْجِعُوْا | فَارْجِعُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | وہ اجازت دی جاتی ہے | تم کو | اور | اگر | کہا جائے | تم سے | تم واپس چلے جاؤ | پس تم واپس چلے جاؤ |

حَتّٰى يُؤْذَنَ لَكُمْ ۚ وَاِنْ قِيْلَ لَكُمُ ارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا

یہاں تک کہ تمہیں (اس کی) اجازت دی جائے۔ اور اگر تمہیں کہا جائے واپس چلے جاؤ تو واپس چلے جایا کرو۔

| هُوَ | اَزْكٰى | لَكُمْ | وَ | اللّٰهُ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | زیادہ پاکیزہ | تمہارے لئے | اور | اللہ | اس کو جو | تم کرتے ہو | خوب جاننے والا |

هُوَ اَزْكٰى لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ﴿29﴾

تمہارے لئے یہ بات زیادہ پاکیزگی کا موجب ہے۔ اور اللہ اُسے، جو تم کرتے ہو، خوب جانتا ہے۔

| لَيْسَ | عَلَيْكُمْ | جُنَاحٌ | اَنْ تَدْخُلُوْا | بُيُوْتًا | غَيْرَ مَسْكُوْنَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | تم پر | گناہ | کہ تم داخل ہو جاؤ | گھر (جمع) | غیر آباد |

لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَدْخُلُوْا بُيُوْتًا غَيْرَ مَسْكُوْنَةٍ

تم پر گناہ نہیں کہ تم ایسے گھروں میں داخل ہو جو آباد نہیں ہیں

| فِيْهَا | مَتَاعٌ | لَّكُمْ | وَ | اللّٰهُ | يَعْلَمُ | مَا | تُبْدُوْنَ | وَ | مَا | تَكْتُمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس میں | سامان | تمہارے لئے | اور | اللہ | وہ جانتا ہے | جو | تم ظاہر کرتے ہو | اور | جو | تم چھپاتے ہو |

فِيْهَا مَتَاعٌ لَّكُمْ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا تَكْتُمُوْنَ ﴿30﴾

اور ان میں تمہارا سامان پڑا ہو۔ اور اللہ جانتا ہے جو تم ظاہر کرتے ہو اور جو تم چھپاتے ہو۔

| قُلْ | لِّلْمُؤْمِنِيْنَ | يَغُضُّوْا | مِنْ | اَبْصَارِهِمْ | وَ | يَحْفَظُوْا | فُرُوْجَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ | مومنوں کیلئے | وہ نیچی رکھیں | سے | ان کی آنکھیں | اور | وہ حفاظت کریں | ان کی شرم گاہیں |

قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ ۭ

مومنوں کو کہہ دے کہ اپنی آنکھیں نیچی رکھا کریں اور اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کیا کریں۔

| ذٰلِكَ | اَزْكٰى | لَهُمْ | اِنَّ | اللّٰهَ | خَبِيْرٌۢ | بِمَا | يَصْنَعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | زیادہ پاکیزہ | ان کے لئے | یقیناً | اللہ | بہت باخبر | اس سے جو | وہ کرتے ہیں |

ذٰلِكَ اَزْكٰى لَهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا يَصْنَعُوْنَ ﴿31﴾

یہ بات ان کے لئے زیادہ پاکیزگی کا موجب ہے۔ یقیناً اللہ، جو وہ کرتے ہیں، اس سے ہمیشہ باخبر رہتا ہے۔

| وَ | قُلْ | لِّلْمُؤْمِنٰتِ | يَغْضُضْنَ | مِنْ | اَبْصَارِهِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو کہہ | مومن عورتوں سے | وہ نیچی رکھیں | سے | ان (عورتوں) کی آنکھیں |

وَقُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ يَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ

اور مومن عورتوں سے کہہ دے کہ وہ اپنی آنکھیں نیچی رکھا کریں

| وَ | يَحْفَظْنَ | فُرُوْجَهُنَّ | وَ | لَا يُبْدِيْنَ | زِيْنَتَهُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ حفاظت کریں | ان کی شرم گاہیں | اور | وہ (عورتیں) ظاہر نہ کریں | ان کی زینت |

وَيَحْفَظْنَ فُرُوْجَهُنَّ وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ

اور اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کریں اور اپنی زینت ظاہر نہ کیا کریں

| اِلَّا | مَا | ظَهَرَ | مِنْهَا | وَ | لْيَضْرِبْنَ | بِخُمُرِهِنَّ | عَلٰى | جُيُوْبِهِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | جو | وہ ظاہر ہوا | اس سے | اور | چاہئے کہ وہ ڈال لیں | ان کی اوڑھنیوں کو | پر | ان کے گریبان |

اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰى جُيُوْبِهِنَّ ۖ

سوائے اس کے کہ جو اس میں سے از خود ظاہر ہو۔ اور اپنے گریبانوں پر اپنی اوڑھنیاں ڈال لیا کریں۔

| وَ | لَا يُبْدِيْنَ | زِيْنَتَهُنَّ | اِلَّا | لِبُعُوْلَتِهِنَّ | اَوْ | اٰبَآئِهِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ (عورتیں) ظاہر نہ کریں | ان کی زینت | مگر | ان کے خاوندوں کے لئے | یا | ان کے باپ |

وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا لِبُعُوْلَتِهِنَّ اَوْ اٰبَآئِهِنَّ

اور اپنی زینتیں ظاہر نہ کیا کریں مگر اپنے خاوندوں کے لئے یا اپنے باپوں

| اَوْ | اٰبَآءِ | بُعُوْلَتِهِنَّ | اَوْ | اَبْنَآئِهِنَّ | اَوْ | اَبْنَآءِ | بُعُوْلَتِهِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | باپ (جمع) | ان کے خاوند | یا | ان کے بیٹے | یا | بیٹے | ان کے خاوند |

اَوْ اٰبَآءِ بُعُوْلَتِهِنَّ اَوْ اَبْنَآئِهِنَّ اَوْ اَبْنَآءِ بُعُوْلَتِهِنَّ

یا اپنے خاوندوں کے باپوں یا اپنے بیٹوں کے لئے یا اپنے خاوندوں کے بیٹوں کے لئے

| اَوْ | اِخْوَانِهِنَّ | اَوْ | بَنِيْٓ | اِخْوَانِهِنَّ | اَوْ | بَنِيْٓ | اَخَوٰتِهِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | ان کے بھائی | یا | بیٹے | ان کے بھائی | یا | بیٹے | ان کی بہنیں |

اَوْ اِخْوَانِهِنَّ اَوْ بَنِيْٓ اِخْوَانِهِنَّ اَوْ بَنِيْٓ اَخَوٰتِهِنَّ

یا اپنے بھائیوں یا اپنے بھائیوں کے بیٹوں یا اپنی بہنوں کے بیٹوں یا

| اَوْ | نِسَآئِهِنَّ | اَوْ | مَا | مَلَكَتْ | اَيْمَانُهُنَّ | اَوِ | التّٰبِعِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | ان کی عورتیں | یا | جو | وہ مالک ہوئی | ان کے داہنے ہاتھ | یا | ماتحت، نوکر (جمع) |

اَوْ نِسَآئِهِنَّ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُنَّ اَوِ التّٰبِعِيْنَ

اپنی عورتوں یا اپنے زیرنگیں مردوں کے لئے یا مردوں میں

| غَيْرِ | اُولِي | الْاِرْبَةِ | مِنَ | الرِّجَالِ | اَوِ | الطِّفْلِ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہ، غیر | والے | حاجت | سے | مرد (جمع) | یا | بچہ | وہ لوگ |

غَيْرِ اُولِي الْاِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ اَوِ الطِّفْلِ الَّذِيْنَ

ایسے خادموں کے لئے جو کوئی (جنسی) حاجت نہیں رکھتے یا ایسے بچوں کے لئے

| لَمْ يَظْهَرُوْا | عَلٰى | عَوْرٰتِ | النِّسَآءِ | وَ | لَا يَضْرِبْنَ | بِاَرْجُلِهِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ آگاہ نہ ہوئے | پر | تنگ، پردہ کی جگہیں | عورتیں | اور | وہ عورتیں نہ ماریں | ان کے پاؤں کو |

لَمْ يَظْهَرُوْا عَلٰى عَوْرٰتِ النِّسَآءِ ۖ وَلَا يَضْرِبْنَ بِاَرْجُلِهِنَّ

جو عورتوں کی پردہ دار جگہوں سے بے خبر ہیں۔ اور وہ اپنے پاؤں اس طرح نہ ماریں

| لِيُعْلَمَ | مَا | يُخْفِيْنَ | مِنْ | زِيْنَتِهِنَّ | وَ | تُوْبُوْٓا | اِلَى | اللّٰهِ | جَمِيْعًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تاکہ وہ جانا جائے | جو | وہ چھپاتی ہیں | سے | ان کی زینت | اور | تم توبہ کرتے ہوئے جھکو | طرف | اللہ | سب کے سب |

لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِيْنَ مِنْ زِيْنَتِهِنَّ ۗ وَتُوْبُوْٓا اِلَى اللّٰهِ جَمِيْعًا

کہ (لوگوں پر) وہ ظاہر کردیا جائے جو (عورتیں عموماً) اپنی زینت میں سے چھپاتی ہیں۔

| اَيُّهَ | الْمُؤْمِنُوْنَ | لَعَلَّكُمْ | تُفْلِحُوْنَ | وَ | اَنْكِحُوا | الْاَيَامٰى | مِنْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | مومن (جمع) | تاکہ تم | تم کامیاب ہوتے ہو | اور | تم نکاح کرواؤ | بیوہ عورتیں | تم میں سے |

اَيُّهَ الْمُؤْمِنُوْنَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿32﴾ وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ

اور اے مومنو! تم سب کے سب اللہ کی طرف توبہ کرتے ہوئے جھکو تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ۔ اور تمہارے درمیان جو بیوائیں ہیں ان کی بھی شادیاں کراؤ

| وَ | الصّٰلِحِيْنَ | مِنْ | عِبَادِكُمْ | وَ | اِمَآئِكُمْ | اِنْ | يَّكُوْنُوْا | فُقَرَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | صالح (جمع) | سے | تمہارے غلام | اور | تمہاری لونڈیاں | اگر | وہ ہوں | غریب (جمع) |

وَالصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَاِمَآئِكُمْ ؕ اِنْ يَّكُوْنُوْا فُقَرَآءَ

اوراسی طرح جوتمہارے غلاموں اورلونڈیوں میں سے نیک چلن ہوں ان کی بھی شادی کراؤ۔اگروہ غریب ہوں

| يُغْنِهِمُ | اللّٰهُ | مِنْ | فَضْلِهٖ | وَ | اللّٰهُ | وَاسِعٌ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ان کوغنی کردے گا | اللہ | سے | اس کافضل | اور | اللہ | بہت وسعت عطا کرنے والا | دائمی علم رکھنے والا |

يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿33﴾

تواللہ اپنے فضل سے انہیں غنی بنادے گااوراللہ بہت وسعت عطا کرنے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| وَ | لْيَسْتَعْفِفِ | الَّذِيْنَ | لَا | يَجِدُوْنَ | نِكَاحًا | حَتّٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | چاہئے کہ وہ پاک دامن رہیں | وہ لوگ | نہ | وہ پاتے ہیں | نکاح | یہاں تک کہ |

وَلْيَسْتَعْفِفِ الَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ نِكَاحًا حَتّٰى

اوروہ لوگ جونکاح کی توفیق نہیں پاتے انہیں چاہئیے کہ اپنے آپ کو بچائے رکھیں یہاں تک

| يُغْنِيَهُمُ | اللّٰهُ | مِنْ | فَضْلِهٖ | وَ | الَّذِيْنَ | يَبْتَغُوْنَ | الْكِتٰبَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ انہیں غنی کردیتا ہے | اللہ | سے | اس کافضل | اور | وہ لوگ | وہ چاہتے ہیں | تحریری معاہدہ |

يُغْنِيَهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَالَّذِيْنَ يَبْتَغُوْنَ الْكِتٰبَ

کہ اللہ انہیں اپنے فضل سے مالدار بنادے۔اورتمہارے جوغلام تمہیں معاوضہ دے کر

| مِمَّا | مَلَكَتْ | اَيْمَانُكُمْ | فَكَاتِبُوْهُمْ | اِنْ | عَلِمْتُمْ | فِيْهِمْ | خَيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس میں سے جو | وہ مالک ہوئی | ان کے داہنے ہاتھ | پس ان سے مکاتبت کرو | اگر | تم نے جان لیا | ان میں | بھلائی |

مِمَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ فَكَاتِبُوْهُمْ اِنْ عَلِمْتُمْ فِيْهِمْ خَيْرًا ۖ

اپنی آزادی کاتحریری معاہدہ کرنا چاہیں اگرتم ان کے اندر صلاحیت پاؤ تواُن کوتحریری معاہدہ کے ساتھ آزاد کردو۔

| وَّ | اٰتُوْهُمْ | مِّنْ | مَّالِ | اللّٰهِ | الَّذِيْٓ | اٰتٰكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم ان کودو | سے | مال | اللہ | وہ جو | اس نے تم کودیا |

وَّاٰتُوْهُمْ مِّنْ مَّالِ اللّٰهِ الَّذِيْٓ اٰتٰكُمْ ؕ

اوروہ مال جواللہ نے تمہیں عطا کیا ہے اس میں سے کچھ اُن کوبھی دو۔

| وَ | لَا تُكْرِهُوْا | فَتَيٰتِكُمْ | عَلَى | الْبِغَآءِ | اِنْ | اَرَدْنَ | تَحَصُّنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم مجبور نہ کرو | تمہاری لونڈیاں | پر | بدکاری | اگر | ان (عورتوں) نے ارادہ کیا | پاکدامن رہنا، شادی کرنا |

وَلَا تُكْرِهُوْا فَتَيٰتِكُمْ عَلَى الْبِغَآءِ اِنْ اَرَدْنَ تَحَصُّنًا

اور اپنی لونڈیوں کو اگر وہ شادی کرنا چاہیں تو (روک کر مخفی) بدکاری پر مجبور نہ کرو

| لِّتَبْتَغُوْا | عَرَضَ | الْحَيٰوةِ | الدُّنْيَا | وَ | مَنْ | يُّكْرِهْهُّنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تاکہ تم چاہو | سامان | زندگی | دنیا | اور | جو | وہ انہیں مجبور کرتا ہے |

لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَمَنْ يُّكْرِهْهُّنَّ

تاکہ تم دنیوی زندگی کا فائدہ چاہو۔ اور اگر کوئی ان کو بے بس کر دے گا

| فَاِنَّ | اللّٰهَ | مِنْۢ | بَعْدِ | اِكْرَاهِهِنَّ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یقیناً | اللہ | سے | بعد | ان کا مجبور کئے جانا | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

فَاِنَّ اللّٰهَ مِنْۢ بَعْدِ اِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿34﴾

تو ان کے بے بس کئے جانے کے بعد یقیناً اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| وَ | لَقَدْ | اَنْزَلْنَا | اِلَيْكُمْ | اٰيٰتٍ | مُّبَيِّنٰتٍ | وَّ | مَثَلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے اتارا | تمہاری طرف | نشانات | کھلے کھلے | اور | مثالیں |

وَلَقَدْ اَنْزَلْنَاۤ اِلَيْكُمْ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ وَّمَثَلًا

اور ہم نے تمہاری طرف روشن کر دینے والی آیات اُتاری ہیں اور ان لوگوں کا نمونہ بھی

| مِّنَ | الَّذِيْنَ | خَلَوْا | مِنْ | قَبْلِكُمْ | وَ | مَوْعِظَةً | لِّلْمُتَّقِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | وہ لوگ | وہ گزر گئے | سے | تم سے پہلے | اور | نصیحت | متقیوں کے لئے |

مِّنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿35﴾

ع 4 8 10

جو تم سے پہلے گزر گئے اور متقیوں کے لئے نصیحت۔

| اَللّٰهُ | نُوْرُ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | مَثَلُ | نُوْرِهٖ | كَمِشْكٰوةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | نور | آسمان (جمع) | اور | زمین | مثال | اس کا نور | طاق کی طرح |

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ

اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اس کے نور کی مثال ایک طاق کی سی ہے

| فِيهَا | مِصْبَاحٌ | اَلْمِصْبَاحُ | فِيْ | زُجَاجَةٍ | اَلزُّجَاجَةُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس میں | چراغ | چراغ | میں | شیشہ | شیشہ |

فِيهَا مِصْبَاحٌ ۭ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ۭ اَلزُّجَاجَةُ

جس میں ایک چراغ ہو۔ وہ چراغ شیشے کے شمع دان میں ہو۔ وہ شیشہ ایسا ہو

| كَاَنَّهَا | كَوْكَبٌ | دُرِّيٌّ | يُّوْقَدُ | مِنْ | شَجَرَةٍ | مُّبٰرَكَةٍ | زَيْتُوْنَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گویا کہ وہ | ستارہ | روشن | وہ روشن کیا جاتا ہے | سے | درخت | مبارک | زیتون |

كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ

گویا ایک چمکتا ہوا روشن ستارہ ہے۔ وہ (چراغ) زیتون کے ایسے مبارک درخت سے روشن کیا گیا ہو

| لَّا | شَرْقِيَّةٍ | وَّ | لَا | غَرْبِيَّةٍ | يَّكَادُ | زَيْتُهَا | يُضِيْٓءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہ | مشرقی | اور | نہ | مغربی | قریب ہے | اس کا تیل | وہ روشن ہوتا ہے |

لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ

جو نہ مشرقی ہو اور نہ مغربی۔ اس (درخت) کا تیل ایسا ہے کہ قریب ہے کہ وہ ازخود بھڑک کر روشن ہو جائے

| وَ | لَوْ | لَمْ تَمْسَسْهُ | نَارٌ | نُوْرٌ | عَلٰى | نُوْرٍ | يَهْدِى | اللّٰهُ | لِنُوْرِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | اس نے اسے نہیں چھوا | آگ | نور | پر | نور | وہ ہدایت دیتا ہے | اللہ | اس کے نور کی طرف |

وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ۭ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ۭ يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ

خواہ اسے آگ کا شعلہ نہ بھی چھوا ہو۔ یہ نورٌ علیٰ نور ہے۔ اللہ اپنے نور کی طرف

| مَنْ | يَّشَاۗءُ | وَ | يَضْرِبُ | اللّٰهُ | الْاَمْثَالَ | لِلنَّاسِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جو، جسے | وہ چاہتا ہے | اور | وہ بیان کرتا ہے | اللہ | مثالیں | لوگوں کے لئے |

مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ۭ

جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے اور اللہ لوگوں کے لئے مثالیں بیان کرتا ہے

| وَ | اللّٰهُ | بِكُلِّ | شَيْءٍ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | ہر ایک پر | چیز | دائمی علم رکھنے والا |

وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۙ (36)

اور اللہ ہر چیز کا دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| فِيْهَا | يُذْكَرَ | وَ | تُرْفَعَ | اَنْ | اللّٰهُ | اَذِنَ | بُيُوْتٍ | فِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس میں | وہ ذکر کیا جائے گا | اور | بلند کی جائے گی | کہ | اللہ | اس نے حکم دیا | گھر (جمع) | میں |

فِيْ بُيُوْتٍ اَذِنَ اللّٰهُ اَنْ تُرْفَعَ وَيُذْكَرَ فِيْهَا

ایسے گھروں میں جن کے متعلق اللہ نے اِذن دیا ہے کہ انہیں بلند کیا جائے اوران میں اس کے نام کا ذکر کیا جائے۔

| الْاٰصَالِ | وَ | بِالْغُدُوِّ | فِيْهَا | لَهٗ | يُسَبِّحُ | اسْمُهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شام (جمع) | اور | صبحوں کو | اس میں | اس کے لئے | وہ تسبیح کرتا ہے | اس کا نام |

اسْمُهٗ ۙ يُسَبِّحُ لَهٗ فِيْهَا بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ ﴿37﴾ۙ

ان میں صبح وشام اس کی تسبیح کرتے ہیں۔

| اللّٰهِ | ذِكْرِ | عَنْ | بَيْعٌ | لَا | وَّ | تِجَارَةٌ | تُلْهِيْهِمْ | لَّا | رِجَالٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | ذکر | سے | خرید وفروخت | نہ | اور | تجارت | وہ انہیں غافل کرتی ہے | نہ | مرد (جمع) |

رِجَالٌ ۙ لَّا تُلْهِيْهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ

ایسے عظیم مرد جنہیں نہ کوئی تجارت اور نہ کوئی خرید وفروخت اللہ کے ذکر سے

| يَوْمًا | يَخَافُوْنَ | الزَّكٰوةِ | اِيْتَآءِ | وَ | الصَّلٰوةِ | اِقَامِ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | وہ ڈرتے ہیں | زکوۃ | ادا کرنا | اور | نماز | قائم کرنا | اور |

وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَآءِ الزَّكٰوةِ ۙ يَخَافُوْنَ يَوْمًا

یا نماز کے قیام سے یا زکوۃ کی ادائیگی سے غافل کرتی ہے۔ وہ اس دن سے ڈرتے ہیں

| اللّٰهُ | لِيَجْزِيَهُمُ | الْاَبْصَارُ | وَ | الْقُلُوْبُ | فِيْهِ | تَتَقَلَّبُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | تا کہ وہ انہیں جزا دے | آنکھ (جمع) | اور | دل (جمع) | اس میں | وہ الٹ جائے گی |

تَتَقَلَّبُ فِيْهِ الْقُلُوْبُ وَالْاَبْصَارُ ﴿38﴾ۙ لِيَجْزِيَهُمُ اللّٰهُ

جس میں دل (خوف سے) الٹ پلٹ ہورہے ہوں گے اور آنکھیں بھی۔ تا کہ اللہ اُنہیں

| اللّٰهُ | وَ | فَضْلِهٖ | مِّنْ | يَزِيْدَهُمْ | وَ | عَمِلُوْا | مَا | اَحْسَنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | اور | اس کا فضل | سے | وہ انہیں بڑھائے گا | اور | انہوں نے کئے | جو | بہترین |

اَحْسَنَ مَا عَمِلُوْا وَيَزِيْدَهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ۭ وَاللّٰهُ

اُن کے بہترین اعمال کے مطابق جزا دے جو وہ کرتے رہے ہیں اور اپنے فضل سے اُنہیں مزید بھی دے اور اللہ

| يَرْزُقُ | مَنْ | يَّشَآءُ | بِغَيْرِ | حِسَابٍ | وَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ رزق دیتا ہے | جو، جسے | وہ چاہتا ہے | بغیر | حساب | اور | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا |

يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ﴿39﴾ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

جسے چاہتا ہے بغیر حساب کے رزق دیتا ہے۔ اور وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا

| اَعْمَالُهُمْ | كَسَرَابٍ | بِقِيْعَةٍ | يَّحْسَبُهُ | الظَّمْاٰنُ | مَآءً |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے اعمال | سراب کی طرح | چٹیل میدان | وہ اسے گمان کرتا ہے | سخت پیاسا | پانی |

اَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍۭ بِقِيْعَةٍ يَّحْسَبُهُ الظَّمْاٰنُ مَآءً ۗ

ان کے اعمال ایسے سراب کی طرح ہیں جو چٹیل میدان میں ہو جسے سخت پیاسا پانی گمان کرے

| حَتّٰٓى | اِذَا | جَآءَهٗ | لَمْ يَجِدْهُ | شَيْـًٔا | وَّ | وَجَدَ | اللّٰهَ | عِنْدَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | جب | وہ اس کے پاس آیا | اس نے اسے نہیں پایا | چیز | اور | اس نے پایا | اللہ | اس کے پاس |

حَتّٰٓى اِذَا جَآءَهٗ لَمْ يَجِدْهُ شَيْـًٔا وَّوَجَدَ اللّٰهَ عِنْدَهٗ

یہاں تک کہ جب وہ اس تک پہنچے اسے کچھ نہ پائے اور اللہ کو اس جگہ پائے

| فَوَفّٰىهُ | حِسَابَهٗ | وَ | اللّٰهُ | سَرِيْعُ | الْحِسَابِ | اَوْ | كَظُلُمٰتٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پاس اس نے اسے پورا دیا | اس کا حساب | اور | اللہ | جلدی کرنے والا | حساب | یا | اندھیروں کی طرح |

فَوَفّٰىهُ حِسَابَهٗ ۭ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ﴿40﴾ اَوْ كَظُلُمٰتٍ

پس وہ اسے اس کا پورا پورا حساب دے اور اللہ حساب چکانے میں تیز ہے۔ یا (ان کے اعمال) اندھیروں کی طرح ہیں

| فِيْ | بَحْرٍ | لُّجِّيٍّ | يَّغْشٰىهُ | مَوْجٌ | مِّنْ | فَوْقِهٖ | مَوْجٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | سمندر | گہرا | وہ اسے ڈھانپ لیتا ہے | موج، لہر | سے | اس کے اوپر | موج، لہر |

فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ

جو گہرے سمندر میں ہوں جس کو موج کے اوپر ایک اور موج نے ڈھانپ رکھا ہو

| مِّنْ | فَوْقِهٖ | سَحَابٌ | ظُلُمٰتٌۢ | بَعْضُهَا | فَوْقَ | بَعْضٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | اس کے اوپر | بادل | اندھیرے | اس کا بعض | اوپر | بعض |

مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ۭ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ۭ

اور اس کے اوپر بادل ہوں۔ یہ ایسے اندھیرے ہیں کہ اُن میں سے بعض بعض پر چھائے ہوئے ہیں۔

| إِذَآ | أَخْرَجَ | يَدَهٗ | لَمْ يَكَدْ | يَرٰىهَا | وَ | مَنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | اس نے نکالا | اس کا ہاتھ | ممکن نہیں ہے | وہ اسے دیکھتا ہے | اور | جو |

إِذَآ أَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا ۭ وَمَنْ لَّمْ

جب وہ اپنا ہاتھ نکالتا ہے تو اسے بھی دیکھ نہیں سکتا۔ اور وہ جس کے لئے

| لَّمْ يَجْعَلِ | اللّٰهُ | لَهٗ | نُوْرًا | فَمَا | لَهٗ | مِنْ | نُّوْرٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے نہیں بنایا | اللہ | اس کے لئے | نور | پس نہیں | اس کے لئے | سے | نور |

يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ﴿41﴾

اللہ نے کوئی نور نہ بنایا ہو تو اُس کے حصہ میں کوئی نور نہیں۔

ع 5 6 11

| أَ لَمْ تَرَ | أَنَّ | اللّٰهَ | يُسَبِّحُ | لَهٗ | مَنْ | فِي | السَّمٰوٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا تونے نہیں دیکھا | کہ | اللہ | وہ تسبیح کرتا ہے | اس کی | جو، جسے | میں | آسمان (جمع) |

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللّٰهَ يُسَبِّحُ لَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ

کیا تُو نے نہیں دیکھا کہ اللہ ہی ہے جس کی تسبیح کرتا ہے جو آسمانوں

| وَ | الْأَرْضِ | وَ | الطَّيْرُ | صٰٓفّٰتٍ | كُلٌّ | قَدْ | عَلِمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زمین | اور | پرندے | پر پھیلانے والیاں | ہر ایک | یقیناً | اس نے جان لیا |

وَالْأَرْضِ وَالطَّيْرُ صٰٓفّٰتٍ ۭ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ

اور زمین میں ہے اور پر پھیلائے ہوئے پرندے بھی۔ ان میں سے ہر ایک

| صَلَاتَهٗ | وَ | تَسْبِيْحَهٗ | وَ | اللّٰهُ | عَلِيْمٌ | بِمَا | يَفْعَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کی عبادت | اور | اس کی تسبیح | اور | اللہ | خوب علم رکھنے والا | اس کا جو | وہ کرتے ہیں |

صَلَاتَهٗ وَتَسْبِيْحَهٗ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ﴿42﴾

اپنی عبادت اور تسبیح کا طریقہ جان چکا ہے۔ اور اللہ اس کا خوب علم رکھنے والا ہے جو وہ کرتے ہیں۔

| وَ | لِلّٰهِ | مُلْكُ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْأَرْضِ | وَ | إِلَى | اللّٰهِ | الْمَصِيْرُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ کے لئے | بادشاہت | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | طرف | اللہ | لوٹ کر جانا |

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۚ وَإِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ ﴿43﴾

اور اللہ ہی کے لئے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے اور اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

| اَلَمْ تَرَ | اَنَّ | اللّٰهَ | يُزْجِىْ | سَحَابًا | ثُمَّ | يُؤَلِّفُ | بَيْنَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیاتونے نہیں دیکھا | کہ | اللہ | وہ چلاتا ہے | بادل | پھر | وہ ملادیتا ہے | اس کے درمیان |

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُزْجِىْ سَحَابًا ثُمَّ يُؤَلِّفُ بَيْنَهٗ

کیا تو نے نہیں دیکھا کہ اللہ بادل کو چلاتا ہے پھر اُسے اکٹھا کر دیتا ہے

| ثُمَّ | يَجْعَلُهٗ | رُكَامًا | فَتَرَى | الْوَدْقَ | يَخْرُجُ | مِنْ | خِلٰلِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ اسے بنادیتا ہے | تہہ بہ تہہ | پس تو دیکھتا ہے | بارش | وہ نکلتا ہے | سے | اس کے درمیان |

ثُمَّ يَجْعَلُهٗ رُكَامًا فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ ۚ

پھر اسے تہہ بہ تہہ بنادیتا ہے پھر تُو دیکھتا ہے کہ اس کے بیچ سے بارش نکلنے لگتی ہے۔

| وَ | يُنَزِّلُ | مِنَ | السَّمَآءِ | مِنْ | جِبَالٍ | فِيْهَا | مِنْۢ | بَرَدٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ اتارتا ہے | سے | آسمان | سے | پہاڑ (جمع) | اس میں | سے | اولے |

وَيُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ جِبَالٍ فِيْهَا مِنْۢ بَرَدٍ

اور وہ بلندیوں سے یعنی ان پہاڑوں سے جو اُن میں واقع ہیں اَولے اتارتا ہے

| فَيُصِيْبُ | بِهٖ | مَنْ | يَّشَآءُ | وَ | يَصْرِفُهٗ | عَنْ | مَّنْ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ پہنچادیتا ہے | اس کو | جو، جسے | وہ چاہتا ہے | اور | وہ اسے پھیر دیتا ہے | سے | جو، جسے | وہ چاہتا ہے |

فَيُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَيَصْرِفُهٗ عَنْ مَّنْ يَّشَآءُ ؕ

اور پھر جس پر چاہتا ہے اس پر انہیں برساتا ہے اور جس سے چاہے ان کا رخ پھیر دیتا ہے۔

| يَكَادُ | سَنَا | بَرْقِهٖ | يَذْهَبُ | بِالْاَبْصَارِ | يُقَلِّبُ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ قریب ہے | چمک | اس کی بجلی | وہ جاتا ہے | بینائی کے ساتھ | وہ ادلتا بدلتا ہے | اللہ |

يَكَادُ سَنَا بَرْقِهٖ يَذْهَبُ بِالْاَبْصَارِ ﴿44﴾ يُقَلِّبُ اللّٰهُ

بعید نہیں کہ اس کی بجلی کی چمک (ان کی) بینائیاں اُچک لے جائے۔

| الَّيْلَ | وَ | النَّهَارَ | اِنَّ | فِىْ | ذٰلِكَ | لَعِبْرَةً | لِّاُولِى الْاَبْصَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رات | اور | دن | یقیناً | میں | یہ | ضرور عبرت | اہل بصیرت کے لئے |

الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ؕ اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّاُولِى الْاَبْصَارِ ﴿45﴾

اللہ رات اور دن کو اَدلتا بدلتا رہتا ہے۔ یقیناً اس میں اہل بصیرت کے لئے عبرت کا سامان ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | خَلَقَ | كُلَّ | دَآبَّةٍ | مِّنْ | مَّآءٍ | فَمِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | اس نے پیدا کیا | ہر ایک | جاندار | سے | پانی | پس ان میں سے |

وَاللّٰهُ خَلَقَ كُلَّ دَآبَّةٍ مِّنْ مَّآءٍ ۚ فَمِنْهُمْ

اور اللہ نے ہر چلنے پھرنے والے جاندار کو پانی سے پیدا کیا۔ پس ان میں سے

| مَّنْ | يَّمْشِيْ | عَلٰى | بَطْنِهٖ | وَ | مِنْهُمْ | مَّنْ | يَّمْشِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | وہ چلتا ہے | پر، اوپر | اس کا پیٹ | اور | ان میں سے | جو | وہ چلتا ہے |

مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰى بَطْنِهٖ ۚ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ

ایسے بھی ہیں جو اپنے پیٹ کے بل چلتے ہیں اور ان میں سے ایسے بھی ہیں

| عَلٰى | رِجْلَيْنِ | وَ | مِنْهُمْ | مَّنْ | يَّمْشِيْ | عَلٰٓى | اَرْبَعٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پر، اوپر | دو پاؤں | اور | ان میں سے | جو | وہ چلتا ہے | پر، اوپر | چار |

عَلٰى رِجْلَيْنِ ۚ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰٓى اَرْبَعٍ ؕ

جو دو پاؤں پر چلتے ہیں اور ایسے بھی ہیں جو چار (پاؤں) پر چلتے ہیں۔

| يَخْلُقُ | اللّٰهُ | مَا | يَشَآءُ | اِنَّ | اللّٰهَ | عَلٰى | كُلِّ | شَيْءٍ | قَدِيْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ پیدا کرتا ہے | اللہ | جو | وہ چاہتا ہے | یقیناً | اللہ | پر | ہر ایک | چیز | دائمی قدرت رکھنے والا |

يَخْلُقُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿46﴾

اللہ جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے۔ یقیناً اللہ ہر چیز پر جسے وہ چاہے دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| لَقَدْ | اَنْزَلْنَآ | اٰيٰتٍ | مُّبَيِّنٰتٍ | وَ | اللّٰهُ | يَهْدِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | ہم نے اتارا | آیات | روشن (جمع) | اور | اللہ | وہ ہدایت دیتا ہے |

لَقَدْ اَنْزَلْنَآ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ ؕ وَاللّٰهُ يَهْدِيْ

یقیناً ہم نے روشن کر دینے والی آیات اتاری ہیں اور اللہ

| مَنْ | يَّشَآءُ | اِلٰى | صِرَاطٍ | مُّسْتَقِيْمٍ | وَ | يَقُوْلُوْنَ | اٰمَنَّا | بِاللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو/جسے | وہ چاہتا ہے | طرف | راہ | سیدھا | اور | وہ کہتے ہیں | ہم ایمان لے آئے | اللہ پر |

مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿47﴾ وَيَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ

جسے چاہتا ہے صراطِ مستقیم کی طرف ہدایت دیتا ہے۔ اور وہ کہتے ہیں کہ ہم اللہ پر

| وَ | بِالرَّسُوْلِ | وَ | اَطَعْنَا | ثُمَّ | يَتَوَلّٰى | فَرِيْقٌ | مِّنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | رسول پر | اور | ہم نے اطاعت کی | پھر | وہ پیٹھ پھیر لیتا ہے | ایک گروہ | ان میں سے |

وَبِالرَّسُوْلِ وَاَطَعْنَا ثُمَّ يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ

اور رسول پر ایمان لائے اور ہم نے اطاعت کی۔ پھر بھی ان میں سے ایک فریق

| مِّنْۢ | بَعْدِ | ذٰلِكَ | وَ | مَآ | اُولٰٓئِكَ | بِالْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | بعد | یہ | اور | نہیں | یہ | مومنوں کے ساتھ |

مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ ؕ وَمَآ اُولٰٓئِكَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ ﴿48﴾

اُس کے بعد پیٹھ پھیر کر چلا جاتا ہے اور یہ لوگ ہرگز مومن نہیں ہیں۔

| وَ | اِذَا | دُعُوْٓا | اِلَى | اللّٰهِ | وَ | رَسُوْلِهٖ | لِيَحْكُمَ | بَيْنَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | وہ بلائے گئے | طرف | اللہ | اور | اس کا رسول | تا کہ وہ فیصلہ کرے | ان کے درمیان |

وَاِذَا دُعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ

اور جب وہ اللہ اور اسکے رسول کی طرف بلائے جاتے ہیں تا کہ وہ ان کے درمیان فیصلہ کرے

| اِذَا | فَرِيْقٌ | مِّنْهُمْ | مُّعْرِضُوْنَ | وَ | اِنْ | يَّكُنْ | لَّهُمُ | الْحَقُّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | فریق، گروہ | ان میں سے | اعراض کرنے والے | اور | اگر | وہ ہو | ان کے لئے | حق |

اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿49﴾ وَاِنْ يَّكُنْ لَّهُمُ الْحَقُّ

تو ان میں سے اچانک کچھ لوگ اعراض کرنے لگتے ہیں۔ اور اگر ان کا کوئی حق بنتا ہو

| يَاْتُوْٓا | اِلَيْهِ | مُذْعِنِيْنَ | اَ | فِيْ | قُلُوْبِهِمْ | مَّرَضٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ آتے ہیں | اس کی طرف | فرمانبرداری کرنے والے | کیا | میں | ان کے دل | مرض، بیماری |

يَاْتُوْٓا اِلَيْهِ مُذْعِنِيْنَ ﴿50﴾ ؕ اَفِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ

تو جلدی سے اس (یعنی رسول) کی طرف فرمانبرداری کا دم بھرتے ہوئے چلے آتے ہیں۔ کیا ان کے دلوں میں مرض ہے

| اَمِ | ارْتَابُوْٓا | اَمْ | يَخَافُوْنَ | اَنْ | يَّحِيْفَ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | انہوں نے شک کیا | یا | وہ ڈرتے ہیں | کہ | وہ ظلم کرتا ہے | اللہ |

اَمِ ارْتَابُوْٓا اَمْ يَخَافُوْنَ اَنْ يَّحِيْفَ اللّٰهُ

یا وہ شک میں پڑ گئے ہیں یا ڈرتے ہیں کہ اللہ اُن پر ظلم کرے گا

| عَلَيۡهِمۡ | وَ | رَسُوۡلُهٗ | بَلۡ | اُولٰٓـئِكَ | هُمُ | الظّٰلِمُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ان پر | اور | اس کا رسول | بلکہ | یہ | وہ (جمع) | ظالم (جمع) |

عَلَيۡهِمۡ وَرَسُوۡلُهٗ ؕ بَلۡ اُولٰٓـئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوۡنَ ﴿51﴾

اور اس کا رسول بھی۔ بلکہ یہی ہیں جو خود ظالم ہیں۔

| اِنَّمَا | كَانَ | قَوۡلَ | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ | اِذَا | دُعُوۡۤا | اِلَى | اللّٰهِ | وَ | رَسُوۡلِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| محض | وہ تھا | قول | مومن (جمع) | جب | وہ بلائے گئے | طرف | اللہ | اور | اس کا رسول |

اِنَّمَا كَانَ قَوۡلَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ اِذَا دُعُوۡۤا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوۡلِهٖ

مومنوں کا قول جب انہیں اللہ اور اس کے رسول کی طرف بلایا جاتا ہے

| لِيَحۡكُمَ | بَيۡنَهُمۡ | اَنۡ | يَّقُوۡلُوۡا | سَمِعۡنَا | وَ | اَطَعۡنَا | وَ | اُولٰٓـئِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ وہ فیصلہ کرے | ان کے درمیان | کہ | وہ کہتے ہیں | ہم نے سنا | اور | ہم نے اطاعت کی | اور | یہ |

لِيَحۡكُمَ بَيۡنَهُمۡ اَنۡ يَّقُوۡلُوۡا سَمِعۡنَا وَاَطَعۡنَا ؕ وَاُولٰٓـئِكَ

تا کہ وہ ان کے درمیان فیصلہ کرے محض یہ ہوتا ہے کہ ہم نے سنا اور اطاعت کی۔ اور یہی ہیں

| هُمُ | الۡمُفۡلِحُوۡنَ | وَ | مَنۡ | يُّطِعِ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوۡلَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | کامیاب ہونے والے | اور | جو | وہ اطاعت کرے گا | اللہ | اور | اس کا رسول |

هُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ﴿52﴾ وَمَنۡ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ

جو مراد پا جانے والے ہیں۔ اور جو اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرے

| وَ | يَخۡشَ | اللّٰهَ | وَ | يَتَّقۡهِ | فَاُولٰٓـئِكَ | هُمُ | الۡفَآئِزُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ ڈرتا ہے | اللہ | اور | وہ اس کا تقویٰ اختیار کرتا ہے | پس یہ لوگ | وہ (جمع) | کامیاب ہونے والے |

وَيَخۡشَ اللّٰهَ وَيَتَّقۡهِ فَاُولٰٓـئِكَ هُمُ الۡفَآئِزُوۡنَ ﴿53﴾

اور اللہ سے ڈرے اور اس کا تقویٰ اختیار کرے تو یہی ہیں جو کامیاب ہونے والے ہیں۔

| وَ | اَقۡسَمُوۡا | بِاللّٰهِ | جَهۡدَ | اَيۡمَانِهِمۡ | لَئِنۡ | اَمَرۡتَهُمۡ | لَيَخۡرُجُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے قسمیں کھائیں | اللہ کی | پختہ | ان کی قسمیں | اگر | تو نے ان کو حکم دیا | ضرور وہ نکلیں گے |

وَاَقۡسَمُوۡا بِاللّٰهِ جَهۡدَ اَيۡمَانِهِمۡ لَئِنۡ اَمَرۡتَهُمۡ لَيَخۡرُجُنَّ ؕ

اور انہوں نے اللہ کی پختہ قسمیں کھائیں کہ اگر تو انہیں حکم دے تو وہ ضرور نکل کھڑے ہوں گے۔

| اللّٰهَ | اِنَّ | مَّعۡرُوۡفَةٌ | طَاعَةٌ | لَّا تُقۡسِمُوۡا | قُلۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اللہ | یقیناً | معروف | اطاعت | تم قسمیں نہ کھاؤ | تو کہہ دے |

قُلۡ لَّا تُقۡسِمُوۡا ۚ طَاعَةٌ مَّعۡرُوۡفَةٌ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

تو کہہ دے کہ قسمیں نہ کھاؤ۔ دستور کے مطابق اطاعت (کرو)۔ یقیناً اللہ

| الرَّسُوۡلَ | اَطِيۡعُوا | وَ | اللّٰهَ | اَطِيۡعُوا | قُلۡ | تَعۡمَلُوۡنَ | بِمَا | خَبِيۡرٌۢ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| رسول | تم اطاعت کرو | اور | اللہ | تم اطاعت کرو | تو کہہ دے | تم کرتے ہو | اس سے جو | خوب خبر رکھنے والا |

خَبِيۡرٌۢ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ ﴿54﴾ قُلۡ اَطِيۡعُوا اللّٰهَ وَاَطِيۡعُوا الرَّسُوۡلَ ۚ

جو تم کرتے ہو اس سے ہمیشہ باخبر رہتا ہے۔ کہہ دے کہ اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی اطاعت کرو۔

| حُمِّلۡتُمۡ | مَّا | عَلَيۡكُمۡ | وَ | حُمِّلَ | مَا | عَلَيۡهِ | فَاِنَّمَا | تَوَلَّوۡا | فَاِنۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| تم پر ڈالا گیا | جو | تم پر | اور | اس پر (بوجھ) ڈالا گیا | جو | اس پر | پس محض | تم پھر جاؤ | پس اگر |

فَاِنۡ تَوَلَّوۡا فَاِنَّمَا عَلَيۡهِ مَا حُمِّلَ وَعَلَيۡكُمۡ مَّا حُمِّلۡتُمۡ ؕ

پس اگر تم پھر جاؤ تو اُس پر صرف اتنی ہی ذمہ داری ہے جو اُس پر ڈالی گئی ہے اور تم پر بھی اتنی ہی ذمہ داری ہے جتنی تم پر ڈالی گئی ہے۔

| الرَّسُوۡلِ | عَلَى | مَا | وَ | تَهۡتَدُوۡا | تُطِيۡعُوۡهُ | اِنۡ | وَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| رسول | پر | نہیں | اور | تم ہدایت پا جاؤ گے | تم اس کی اطاعت کرو | اگر | اور |

وَاِنۡ تُطِيۡعُوۡهُ تَهۡتَدُوۡا ؕ وَمَا عَلَى الرَّسُوۡلِ

اور اگر تم اس کی اطاعت کرو تو ہدایت پا جاؤ گے۔ اور رسول پر

| وَ | مِنۡكُمۡ | اٰمَنُوۡا | الَّذِيۡنَ | اللّٰهُ | وَعَدَ | الۡمُبِيۡنُ | الۡبَلٰغُ | اِلَّا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اور | تم میں سے | وہ ایمان لائے | وہ لوگ | اللہ | اس نے وعدہ کیا | کھلا کھلا | پہنچانا | مگر |

اِلَّا الۡبَلٰغُ الۡمُبِيۡنُ ﴿55﴾ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا مِنۡكُمۡ وَ

کھول کھول کر پیغام پہنچانے کے سوا کچھ ذمہ داری نہیں۔ تم میں سے جو لوگ ایمان لائے اور

| كَمَا | الۡاَرۡضِ | فِى | لَيَسۡتَخۡلِفَنَّهُمۡ | الصّٰلِحٰتِ | عَمِلُوا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| جیسا کہ | زمین | میں | ضرور وہ انہیں خلیفہ بنائے گا | نیکیاں | انہوں نے کئے |

عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسۡتَخۡلِفَنَّهُمۡ فِى الۡاَرۡضِ كَمَا

نیک اعمال بجالائے اُن سے اللہ نے پختہ وعدہ کیا ہے کہ انہیں ضرور زمین میں خلیفہ بنائے گا جیسا کہ

| اسْتَخْلَفَ | الَّذِيْنَ | مِنْ | قَبْلِهِمْ | وَ | لَيُمَكِّنَنَّ | لَهُمْ | دِيْنَهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے خلیفہ بنایا | وہ لوگ | سے | ان سے پہلے | اور | ضرور وہ انہیں تمکنت دے گا | ان کے لئے | ان کا دین |

اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۖ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ

اُس نے اُن سے پہلے لوگوں کو خلیفہ بنایا اور اُن کے لئے اُن کے دین کو،

| الَّذِى | ارْتَضٰى | لَهُمْ | وَ | لَيُبَدِّلَنَّهُمْ | مِّنْۢ | بَعْدِ | خَوْفِهِمْ | اَمْنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جو | اس نے پسند کیا | ان کے لئے | اور | ضرور وہ انہیں بدل دے گا | سے | بعد | ان کا خوف | امن |

الَّذِى ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا ؕ

جو اُس نے اُن کے لئے پسند کیا، ضرور تمکنت عطا کرے گا اور اُن کی خوف کی حالت کے بعد ضرور اُنہیں امن کی حالت میں بدل دے گا۔

| يَعْبُدُوْنَنِىْ | لَا | يُشْرِكُوْنَ | بِىْ | شَيْـًٔا | وَ | مَنْ | كَفَرَ | بَعْدَ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ میری عبادت کریں گے | نہیں | وہ شریک ٹھہرائیں گے | میرے ساتھ | کچھ بھی | اور | جو | اس نے کفر کیا | بعد | یہ |

يَعْبُدُوْنَنِىْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِىْ شَيْـًٔا ؕ وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ

وہ میری عبادت کریں گے ۔ میرے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہرائیں گے ۔ اور جو اُس کے بعد بھی ناشکری کرے

| فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ | الْفٰسِقُوْنَ | وَ | اَقِيْمُوا | الصَّلٰوةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس یہ لوگ | وہ (جمع) | فاسق (جمع) | اور | تم قائم کرو | نماز |

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿56﴾ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ

تو یہی وہ لوگ ہیں جو نافرمان ہیں ۔ اور نماز کو قائم کرو

| وَ | اٰتُوا | الزَّكٰوةَ | وَ | اَطِيْعُوا | الرَّسُوْلَ | لَعَلَّكُمْ | تُرْحَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم ادا کرو | زکوۃ | اور | تم اطاعت کرو | رسول | تاکہ تم | تم پر رحم کیا جاتا ہے |

وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿57﴾

اور زکوۃ ادا کرو اور رسول کی اطاعت کرو تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔

| لَا تَحْسَبَنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مُعْجِزِيْنَ | فِى | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| تُو ہرگز گمان نہ کر | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | عاجز کرنے والے | میں | زمین |

لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مُعْجِزِيْنَ فِى الْاَرْضِ ۚ

ہرگز گمان نہ کر کہ وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا وہ (مومنوں کو) زمین میں بے بس کرتے پھریں گے

ع 7 / 7 / 13

| وَ | مَاْوٰىهُمُ | النَّارُ | وَ | لَبِئْسَ | الْمَصِيْرُ | يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کا ٹھکانہ | آگ | اور | بہت ہی بُرا ہے | لوٹنے کی جگہ | اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے |

وَمَاْوٰىهُمُ النَّارُ ؕ وَلَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ﴿58﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

جبکہ ان کا ٹھکانا آگ ہے اور بہت ہی بُرا ٹھکانا ہے۔ اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو!

| لِيَسْتَاْذِنْكُمُ | الَّذِيْنَ | مَلَكَتْ | اَيْمَانُكُمْ | وَ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| چاہیئے کہ وہ تم سے اجازت لیں | وہ لوگ | وہ مالک ہوئی | تمہارے داہنے ہاتھ | اور | وہ لوگ |

لِيَسْتَاْذِنْكُمُ الَّذِيْنَ مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ وَالَّذِيْنَ

تم میں سے وہ جو تمہارے زیرنگیں ہیں اور وہ جو

| لَمْ يَبْلُغُوا | الْحُلُمَ | مِنْكُمْ | ثَلٰثَ | مَرّٰتٍ | مِنْ | قَبْلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ نہیں پہنچے | بلوغت | تم میں سے | تین | مرتبہ، بار (جمع) | سے | پہلے |

لَمْ يَبْلُغُوا الْحُلُمَ مِنْكُمْ ثَلٰثَ مَرّٰتٍ ؕ مِنْ قَبْلِ

تم میں سے ابھی بالغ نہیں ہوئے، چاہیئے کہ وہ تین اوقات میں (تمہاری خوابگاہوں میں داخل ہونے سے پہلے) تم سے اجازت لیا کریں۔

| صَلٰوةِ | الْفَجْرِ | وَ | حِيْنَ | تَضَعُوْنَ | ثِيَابَكُمْ | مِّنَ | الظَّهِيْرَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نماز | فجر | اور | جس وقت | تم اتار دیتے ہو | تمہارے کپڑے | سے | دوپہر |

صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَحِيْنَ تَضَعُوْنَ ثِيَابَكُمْ مِّنَ الظَّهِيْرَةِ

صبح کی نماز سے قبل اور اس وقت جب تم قیلولے کے وقت (زائد) کپڑے اتار دیتے ہو

| وَ | مِنْۢ | بَعْدِ | صَلٰوةِ | الْعِشَآءِ | ثَلٰثُ | عَوْرٰتٍ | لَّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سے | بعد | نماز | عشاء | تین | پردے کے اوقات | تمہارے لئے |

وَمِنْۢ بَعْدِ صَلٰوةِ الْعِشَآءِ ۫ ثَلٰثُ عَوْرٰتٍ لَّكُمْ ؕ

اور عشاء کی نماز کے بعد۔ یہ تین تمہارے پردے کے اوقات ہیں۔

| لَيْسَ | عَلَيْكُمْ | وَ | لَا | عَلَيْهِمْ | جُنَاحٌۢ | بَعْدَهُنَّ | طَوّٰفُوْنَ | عَلَيْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہ | تم پر | اور | نہ | ان پر | گناہ | ان کے بعد | آنے جانے والے | تم پر |

لَيْسَ عَلَيْكُمْ وَلَا عَلَيْهِمْ جُنَاحٌۢ بَعْدَهُنَّ ؕ طَوّٰفُوْنَ عَلَيْكُمْ

ان کے علاوہ (بغیر اجازت آنے جانے پر) نہ تم پر کوئی گناہ ہے نہ اُن پر۔ تم میں سے

| بَعۡضُکُمۡ | عَلٰی | بَعۡضٍ | کَذٰلِكَ | يُبَيِّنُ | اللّٰهُ | لَكُمُ | الۡاٰيٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے بعض | پر، اوپر | بعض | اسی طرح | وہ کھول کر بیان کرتا ہے | اللہ | تمہارے لئے | نشانات |

بَعۡضُكُمۡ عَلٰى بَعۡضٍ ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الۡاٰيٰتِ ؕ

بعض بعض کے پاس اکثر آتے جاتے رہتے ہیں۔ اسی طرح اللہ آیات کو تمہارے لئے کھول کھول کر بیان کرتا ہے

| وَ | اللّٰهُ | عَلِيۡمٌ | حَكِيۡمٌ | وَ | اِذَا | بَلَغَ | الۡاَطۡفَالُ | مِنۡكُمُ | الۡحُلُمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | دائمی علم رکھنے والا | بہت حکمت والا | اور | جب | وہ پہنچا | بچے | تم میں سے | بلوغت |

وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌ حَكِيۡمٌ ﴿59﴾ وَاِذَا بَلَغَ الۡاَطۡفَالُ مِنۡكُمُ الۡحُلُمَ

اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔ اور جب تم میں سے بچے بلوغت کو پہنچ جائیں

| فَلۡيَسۡتَاۡذِنُوۡا | كَمَا | اسۡتَاۡذَنَ | الَّذِيۡنَ | مِنۡ | قَبۡلِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس چاہئے کہ وہ اجازت لیا کریں | جیسا کہ | اس نے اجازت لی | وہ لوگ | سے | ان سے پہلے |

فَلۡيَسۡتَاۡذِنُوۡا كَمَا اسۡتَاۡذَنَ الَّذِيۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ ؕ

تو اسی طرح اجازت لیا کریں جس طرح اُن سے پہلے لوگ اجازت لیتے رہے۔

| كَذٰلِكَ | يُبَيِّنُ | اللّٰهُ | لَكُمۡ | اٰيٰتِهٖ | وَ | اللّٰهُ | عَلِيۡمٌ | حَكِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسی طرح | وہ کھول کر بیان کرتا ہے | اللہ | تمہارے لئے | اس کی آیات | اور | اللہ | دائمی علم رکھنے والا | بہت حکمت والا |

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمۡ اٰيٰتِهٖ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌ حَكِيۡمٌ ﴿60﴾

اسی طرح اللہ تمہارے لئے اپنی آیات کو کھول کھول کر بیان کرتا ہے اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔

| وَ | الۡقَوَاعِدُ | مِنَ | النِّسَآءِ | الّٰتِىۡ | لَا | يَرۡجُوۡنَ | نِكَاحًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | بیٹھ رہنے والیاں | سے | عورتیں | جو (عورتیں) | نہیں | وہ امید رکھتی ہیں | نکاح |

وَالۡقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَآءِ الّٰتِىۡ لَا يَرۡجُوۡنَ نِكَاحًا

اور بیٹھی رہ جانے والی عورتیں جو نکاح کی امید نہ رکھتی ہوں

| فَلَيۡسَ | عَلَيۡهِنَّ | جُنَاحٌ | اَنۡ | يَّضَعۡنَ | ثِيَابَهُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس نہیں | ان (عورتوں) پر | گناہ | کہ | وہ اتار دیتی ہیں | ان کے کپڑے |

فَلَيۡسَ عَلَيۡهِنَّ جُنَاحٌ اَنۡ يَّضَعۡنَ ثِيَابَهُنَّ

ان پر کوئی گناہ نہیں اگر وہ اپنے (زائد) کپڑے زینت کی نمائش نہ کرتے ہوئے اُتار دیں

| غَیۡرَ مُتَبَرِّجٰتٍۭ | بِزِیۡنَۃٍ | وَ | اَنۡ یَّسۡتَعۡفِفۡنَ | خَیۡرٌ | لَّهُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| نمائش نہ کرنے والیاں | زینت کے ساتھ | اور | کہ وہ (عورتیں) احتیاط کریں | بہتر | ان کے لئے |

غَیۡرَ مُتَبَرِّجٰتٍۭ بِزِیۡنَۃٍ ؕ وَ اَنۡ یَّسۡتَعۡفِفۡنَ خَیۡرٌ لَّهُنَّ ؕ

اور اگر وہ احتیاط کریں تو ان کے لئے بہتر ہے

| وَ | اللّٰهُ | سَمِیۡعٌ | عَلِیۡمٌ | لَیۡسَ | عَلَی | الۡاَعۡمٰی | حَرَجٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | بہت سننے والا | بہت جاننے والا | نہیں | پر، اوپر | اندھا | حرج |

وَ اللّٰهُ سَمِیۡعٌ عَلِیۡمٌ ﴿61﴾ لَیۡسَ عَلَی الۡاَعۡمٰی حَرَجٌ

اور اللہ بہت سننے والا (اور) بہت جاننے والا ہے۔ اندھے پر کوئی حرج نہیں

| وَّ | لَا | عَلَی | الۡاَعۡرَجِ | حَرَجٌ | وَّ | لَا | عَلَی | الۡمَرِیۡضِ | حَرَجٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | پر، اوپر | لولا، لنگڑا | حرج | اور | نہ | پر، اوپر | مریض | حرج |

وَّ لَا عَلَی الۡاَعۡرَجِ حَرَجٌ وَّ لَا عَلَی الۡمَرِیۡضِ حَرَجٌ

اور نہ لولے لنگڑے پر حرج ہے اور نہ مریض پر

| وَّ | لَا | عَلٰۤی | اَنۡفُسِکُمۡ | اَنۡ تَاۡكُلُوۡا | مِنۡۢ | بُیُوۡتِکُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | پر، اوپر | تمہاری جانیں | کہ تم کھاؤ | سے | تمہارے گھر |

وَّ لَا عَلٰۤی اَنۡفُسِکُمۡ اَنۡ تَاۡكُلُوۡا مِنۡۢ بُیُوۡتِکُمۡ

اور نہ تم لوگوں پر کہ تم اپنے گھروں سے

| اَوۡ | بُیُوۡتِ | اٰبَآئِکُمۡ | اَوۡ | بُیُوۡتِ | اُمَّهٰتِکُمۡ | اَوۡ | بُیُوۡتِ | اِخۡوَانِکُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | گھر (جمع) | تمہارے باپ دادے | یا | گھر (جمع) | تمہاری مائیں | یا | گھر (جمع) | تمہارے بھائی |

اَوۡ بُیُوۡتِ اٰبَآئِکُمۡ اَوۡ بُیُوۡتِ اُمَّهٰتِکُمۡ اَوۡ بُیُوۡتِ اِخۡوَانِکُمۡ

یا اپنے باپ دادا کے گھروں سے کھانا کھاؤ یا اپنی ماؤں کے گھروں سے یا اپنے بھائیوں کے گھروں سے

| اَوۡ | بُیُوۡتِ | اَخَوٰتِکُمۡ | اَوۡ | بُیُوۡتِ | اَعۡمَامِکُمۡ | اَوۡ | بُیُوۡتِ | عَمّٰتِکُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | گھر (جمع) | تمہاری بہنیں | یا | گھر (جمع) | تمہارے چچے | یا | گھر (جمع) | تمہاری پھوپھیاں |

اَوۡ بُیُوۡتِ اَخَوٰتِکُمۡ اَوۡ بُیُوۡتِ اَعۡمَامِکُمۡ اَوۡ بُیُوۡتِ عَمّٰتِکُمۡ

یا اپنی بہنوں کے گھروں سے یا اپنے چچوں کے گھروں سے یا اپنی پھوپھیوں کے گھروں سے

| اَوْ | بُيُوْتِ | اَخْوَالِكُمْ | اَوْ | بُيُوْتِ | خٰلٰتِكُمْ | اَوْ | مَا | مَلَكْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | گھر (جمع) | تمہارے ماموں | یا | گھر (جمع) | تمہاری خالائیں | یا | جو | تم مالک ہوئے |

اَوْ بُيُوْتِ اَخْوَالِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ خٰلٰتِكُمْ اَوْ مَا مَلَكْتُمْ

یا اپنے ماموؤں کے گھروں سے یا اپنی خالاؤں کے گھروں سے یا اُس (گھر) سے

| مَّفَاتِحَهٗٓ | اَوْ | صَدِيْقِكُمْ | لَيْسَ | عَلَيْكُمْ | جُنَاحٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کی چابیاں | یا | تمہارے دوست | نہیں | تم پر | گناہ |

مَّفَاتِحَهٗٓ اَوْ صَدِيْقِكُمْ ؕ لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ

جس کی چابیاں تمہارے قبضے میں ہیں یا اپنے دوستوں کے گھروں سے۔ تم پر کوئی گناہ نہیں

| اَنْ تَاْكُلُوْا | جَمِيْعًا | اَوْ | اَشْتَاتًا | فَاِذَا | دَخَلْتُمْ | بُيُوْتًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ تم کھاؤ | اکٹھے | یا | الگ الگ | پس جب | تم داخل ہوئے | گھر (جمع) |

اَنْ تَاْكُلُوْا جَمِيْعًا اَوْ اَشْتَاتًا ؕ فَاِذَا دَخَلْتُمْ بُيُوْتًا

خواہ تم اکٹھے کھانا کھاؤ یا الگ الگ۔ پس جب تم گھروں میں داخل ہوا کرو

| فَسَلِّمُوْا | عَلٰٓى | اَنْفُسِكُمْ | تَحِيَّةً | مِّنْ | عِنْدِ | اللّٰهِ | مُبٰرَكَةً | طَيِّبَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم سلام کرو | پر | تمہاری جانیں | تحفہ، دعا | سے | پاس | اللہ | بابرکت | پاکیزہ |

فَسَلِّمُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ تَحِيَّةً مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُبٰرَكَةً طَيِّبَةً ؕ

تو اپنے لوگوں پر اللہ کی طرف سے ایک بابرکت پاکیزہ سلامتی کا تحفہ بھیجا کرو۔

| كَذٰلِكَ | يُبَيِّنُ | اللّٰهُ | لَكُمُ | الْاٰيٰتِ | لَعَلَّكُمْ | تَعْقِلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اسی طرح | وہ کھول کر بیان کرتا ہے | اللہ | تمہارے لئے | آیات | تاکہ تم | تم عقل کرتے ہو |

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۠﴿62﴾

ع 8 4 14

اسی طرح اللہ تمہارے لئے آیات کو کھول کر بیان کرتا ہے تاکہ تم عقل کرو۔

| اِنَّمَا | الْمُؤْمِنُوْنَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | بِاللّٰهِ | وَ | رَسُوْلِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| محض | مومن (جمع) | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | اللہ پر | اور | اس کا رسول |

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

سچے مومن تو وہی ہیں جو اللہ پر اور اس کے رسول پر ایمان لائے

| وَ | اِذَا | كَانُوْا | مَعَهٗ | عَلٰٓى | اَمْرٍ | جَامِعٍ | لَّمْ يَذْهَبُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | وہ تھے | اس کے ساتھ | پر | معاملہ | جمع کرنے والا | وہ اٹھ کر نہیں گئے |

وَاِذَا كَانُوْا مَعَهٗ عَلٰٓى اَمْرٍ جَامِعٍ لَّمْ يَذْهَبُوْا

اور جب کسی اہم اجتماعی معاملے پر (غور کے لئے) اس کے پاس اکٹھے ہوں تو

| حَتّٰى | يَسْتَاْذِنُوْهُ | اِنَّ | الَّذِيْنَ | يَسْتَاْذِنُوْنَكَ | اُولٰٓئِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک | وہ اس سے اجازت لے لیں | یقیناً | وہ لوگ | وہ تجھ سے اجازت لیتے ہیں | یہی |

حَتّٰى يَسْتَاْذِنُوْهُ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَاْذِنُوْنَكَ اُولٰٓئِكَ

جب تک اس سے اجازت نہ لے لیں، اٹھ کر نہ جائیں۔ یقیناً وہ لوگ جو تجھ سے اجازت لیتے ہیں یہی

| الَّذِيْنَ | يُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَ | رَسُوْلِهٖ | فَاِذَا | اسْتَاْذَنُوْكَ | لِبَعْضِ | شَاْنِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | وہ ایمان لاتے ہیں | اللہ پر | اور | اس کا رسول | پس جب | وہ تجھ سے اجازت لیں | بعض کے لئے | ان کے کام |

الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۚ فَاِذَا اسْتَاْذَنُوْكَ لِبَعْضِ شَاْنِهِمْ

وہ لوگ ہیں جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لانے والے ہیں۔ پس جب وہ تجھ سے اپنے بعض کاموں کی خاطر اجازت لیں

| فَاْذَنْ | لِّمَنْ | شِئْتَ | مِنْهُمْ | وَ | اسْتَغْفِرْ | لَهُمُ | اللّٰهَ | اِنَّ | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تو اجازت دے | اسے جو | تو چاہے | ان میں سے | اور | تو مغفرت طلب کر | ان کے لئے | اللہ | یقیناً | اللہ |

فَاْذَنْ لِّمَنْ شِئْتَ مِنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمُ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

تو ان میں سے جسے چاہے اجازت دے دے اور ان کے لئے اللہ سے مغفرت طلب کرتا رہ۔ یقیناً اللہ

| غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ | لَا تَجْعَلُوْا | دُعَآءَ | الرَّسُوْلِ | بَيْنَكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا | تم نہ بناؤ | بلانا، پکارنا، دعا کرنا | رسول | تمہارے درمیان |

غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿63﴾ لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ بَيْنَكُمْ

بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔ تمہارے درمیان رسول کا (تمہیں) بلانا اس طرح نہ بناؤ

| كَدُعَآءِ | بَعْضِكُمْ | بَعْضًا | قَدْ | يَعْلَمُ | اللّٰهُ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بلانے کی طرح | تمہارے بعض | بعض | یقیناً | وہ جانتا ہے | اللہ | وہ لوگ |

كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا ؕ قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ

جیسے تم ایک دوسرے کو بلاتے ہو۔ اللہ یقیناً اُن لوگوں کو جانتا ہے جو

| يَتَسَلَّلُوْنَ | مِنْكُمْ | لِوَاذًا | فَلْيَحْذَرِ | الَّذِيْنَ | يُخَالِفُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ نکل جاتے ہیں | تم میں سے | چپکے سے، نظر بچا کر | پس چاہیئے کہ وہ ڈریں | وہ لوگ | وہ مخالفت کرتے ہیں |

يَتَسَلَّلُوْنَ مِنْكُمْ لِوَاذًا ۚ فَلْيَحْذَرِ الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ

تم میں سے نظر بچا کر چپکے سے نکل جاتے ہیں۔ پس وہ لوگ جو اُس کے حکم کی مخالفت کرنے والے ہیں

| عَنْ | اَمْرِهٖٓ | اَنْ | تُصِيْبَهُمْ | فِتْنَةٌ |
|---|---|---|---|---|
| سے | اس کا حکم | کہ | وہ انہیں پہنچتی ہے | فتنہ، ابتلا |

عَنْ اَمْرِهٖٓ اَنْ تُصِيْبَهُمْ فِتْنَةٌ

وہ اس بات سے ڈریں کہ انہیں کوئی ابتلا آجائے

| اَوْ | يُصِيْبَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ | اَلَآ | اِنَّ | لِلّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | وہ انہیں پہنچتا ہے | عذاب | دردناک | خبردار | یقیناً | اللہ کے لئے |

اَوْ يُصِيْبَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿64﴾ اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ

یا دردناک عذاب آپہنچے۔ خبردار اللہ ہی کا ہے

| مَا | فِيْ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | قَدْ | يَعْلَمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | میں | آسمان (جمع) | اور | زمین | یقیناً | وہ جانتا ہے |

مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ قَدْ يَعْلَمُ

جو آسمانوں اور زمین میں ہے۔ وہ جانتا ہے

| مَآ | اَنْتُمْ | عَلَيْهِ | وَ | يَوْمَ | يُرْجَعُوْنَ | اِلَيْهِ | فَيُنَبِّئُهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | تم ہو | اس پر | اور | دن | وہ لوٹائے جائیں گے | اس کی طرف | پس وہ انہیں آگاہ کرے گا |

مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ ۭ وَيَوْمَ يُرْجَعُوْنَ اِلَيْهِ فَيُنَبِّئُهُمْ

جس (حال) پر تم ہو۔ اور جس دن وہ (لوگ) اس کی طرف لوٹائے جائیں گے تب وہ انہیں اس سے باخبر کرے گا

| بِمَا | عَمِلُوْا | وَ | اللّٰهُ | بِكُلِّ | شَيْءٍ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ساتھ جو | انہوں نے عمل کیا | اور | اللہ | ہر ایک | چیز | خوب علم رکھنے والا |

بِمَا عَمِلُوْا ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿65﴾ ع

جو وہ کیا کرتے تھے اور اللہ ہر چیز کا خوب علم رکھنے والا ہے۔

9 ع 3 15

## سُوْرَةُ الْفُرْقَانِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ ثَمَانٍ وَّسَبْعُوْنَ اٰيَةً وَّسِتَّةُ رُكُوْعَاتٍ

سورہ نور مکّی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 78 آیات اور 6 رکوع ہیں۔

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ①

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| تَبٰرَكَ | الَّذِيْ | نَزَّلَ | الْفُرْقَانَ | عَلٰى | عَبْدِهٖ | لِيَكُوْنَ | لِلْعٰلَمِيْنَ | نَذِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ بابرکت ہے | وہ جو | اس نے اتارا | فرقان | پر | اس کا بندہ | تا کہ وہ ہو | جہانوں کے لئے | ڈرانے والا |

تَبٰرَكَ الَّذِيْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ لِيَكُوْنَ لِلْعٰلَمِيْنَ نَذِيْرًا ۙ②

بس ایک وہی برکت والا ثابت ہوا جس نے اپنے بندے پر فرقان اُتارا تا کہ وہ سب جہانوں کے لئے ڈرانے والا بنے۔

| اِۨلَّذِيْ | لَهٗ | مُلْكُ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | لَمْ يَتَّخِذْ | وَلَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جو | اس کیلئے | بادشاہی | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | اس نے نہیں پکڑا | بیٹا |

اِۨلَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا

وہی جس کی آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے اور اس نے کوئی بیٹا نہیں اپنایا

| وَّ | لَمْ يَكُنْ | لَّهٗ | شَرِيْكٌ | فِي | الْمُلْكِ | وَ | خَلَقَ | كُلَّ | شَيْءٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ نہیں ہوا | اس کیلئے | شریک | میں | بادشاہت | اور | اس نے پیدا کیا | ہر ایک | چیز |

وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَخَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ

اور نہ بادشاہت میں کوئی اس کا شریک ہے اور اس نے ہر چیز کو پیدا کیا

| فَقَدَّرَهٗ | تَقْدِيْرًا | وَ | اتَّخَذُوْا | مِنْ دُوْنِهٖٓ | اٰلِهَةً | لَّا يَخْلُقُوْنَ | شَيْـًٔا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے اس کا اندازہ کیا | اچھی طرح اندازہ لگانا | اور | انہوں نے بنایا | اس کے سوا | معبود (جمع) | وہ پیدا نہیں کرتے | کچھ |

فَقَدَّرَهٗ تَقْدِيْرًا ③ وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً لَّا يَخْلُقُوْنَ شَيْـًٔا

اور اسے ایک بہت عمدہ اندازے کے مطابق ڈھالا۔ اور انہوں نے اس کے سوا ایسے معبود بنا رکھے ہیں جو کچھ پیدا نہیں کرتے

| وَّ | هُمْ | يُخْلَقُوْنَ | وَ | لَا | يَمْلِكُوْنَ | لِاَنْفُسِهِمْ | ضَرًّا | وَّ | لَا | نَفْعًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | وہ پیدا کئے جاتے ہیں | اور | نہ | وہ اختیار رکھتے ہیں | انکی جانوں کیلئے | نقصان | اور | نہ | نفع |

وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ وَلَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا

جبکہ وہ خود پیدا کئے گئے ہیں اور وہ اپنے لئے بھی نہ نقصان کی طاقت رکھتے ہیں نہ نفع کی

| وَّ | لَا | يَمْلِكُوْنَ | مَوْتًا | وَّ | لَا | حَيٰوةً | وَّ | لَا | نُشُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ اختیار رکھتے ہیں | موت | اور | نہ | زندگی | اور | نہ | اٹھنا |

وَّلَا يَمْلِكُوْنَ مَوْتًا وَّلَا حَيٰوةً وَّلَا نُشُوْرًا ④

اور نہ ان کے اختیار میں موت ہے نہ زندگی اور نہ ہی حشر نشر۔

| وَ | قَالَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | اِنْ | هٰذَآ | اِلَّآ | اِفْكُ | افْتَرٰىهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے کہا | وہ لوگ | انہوں نے انکار کیا | نہیں | یہ | مگر | جھوٹ | اس نے اسے گھڑ لیا |

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اِفْكُ ِۨافْتَرٰىهُ

اور جن لوگوں نے کفر کیا انہوں نے کہا کہ یہ جھوٹ کے سوا کچھ نہیں جو اس نے گھڑ لیا ہے

| وَ | اَعَانَهٗ | عَلَيْهِ | قَوْمٌ | اٰخَرُوْنَ | فَقَدْ | جَآءُوْ | ظُلْمًا | وَّ | زُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے اسکی مدد کی | اس پر | قوم | دوسرے | پس یقیناً | وہ آئے | ظلم | اور | جھوٹ |

وَاَعَانَهٗ عَلَيْهِ قَوْمٌ اٰخَرُوْنَ ۛۚ فَقَدْ جَآءُوْ ظُلْمًا وَّزُوْرًا ⑤

اور اس بارہ میں اس کی دوسرے لوگوں نے مدد کی ہے۔ پس یقیناً وہ سراسر ظلم اور جھوٹ بنالائے ہیں۔

| وَ | قَالُوْٓا | اَسَاطِيْرُ | الْاَوَّلِيْنَ | اكْتَتَبَهَا | فَهِيَ | تُمْلٰى | عَلَيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے کہا | کہانیاں | پہلے لوگ | اس نے اسے لکھوایا | پس یہ | وہ پڑھی جاتی ہے | اس پر |

وَقَالُوْٓا اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ اكْتَتَبَهَا فَهِيَ تُمْلٰى عَلَيْهِ

اور انہوں نے کہا کہ پہلے لوگوں کی کہانیاں ہیں جو اس نے لکھوالی ہیں پس یہ

| بُكْرَةً | وَّ | اَصِيْلًا | قُلْ | اَنْزَلَهُ | الَّذِيْ | يَعْلَمُ | السِّرَّ | فِي | السَّمٰوٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| صبح | اور | شام | تو کہہ دے | اس نے اسے اتارا | وہ جو | وہ جانتا ہے | بھید | میں | آسمان (جمع) |

بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ⑥ قُلْ اَنْزَلَهُ الَّذِيْ يَعْلَمُ السِّرَّ فِي السَّمٰوٰتِ

صبح و شام اس پر پڑھی جاتی ہیں۔ تو کہہ دے کہ اسے اُس نے نازل کیا ہے جو آسمانوں

| وَ | الْاَرْضِ | اِنَّهٗ | كَانَ | غَفُوْرًا | رَّحِيْمًا | وَ | قَالُوْا | مَالِ | هٰذَا | الرَّسُوْلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زمین | یقیناً وہ | وہ ہے | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا | اور | انہوں نے کہا | کیا ہے | یہ | رسول |

وَالْاَرْضِ ؕ اِنَّهٗ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۷﴾ وَقَالُوْا مَالِ هٰذَا الرَّسُوْلِ

اور زمین کے بھید جانتا ہے۔ یقیناً وہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔ اور وہ کہتے ہیں کہ اس رسول کو کیا ہو گیا ہے

| يَاْكُلُ | الطَّعَامَ | وَ | يَمْشِيْ | فِي | الْاَسْوَاقِ | لَوْلَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْهِ | مَلَكٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ کھاتا ہے | کھانا | اور | وہ چلتا ہے | میں | بازار (جمع) | کیوں نہیں | وہ اتارا گیا | اس کی طرف | فرشتہ |

يَاْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِيْ فِي الْاَسْوَاقِ ؕ لَوْلَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مَلَكٌ

کہ کھانا کھاتا ہے اور بازاروں میں چلتا ہے۔ کیوں نہ اس کی طرف کوئی فرشتہ اُتارا گیا

| فَيَكُوْنَ | مَعَهٗ | نَذِيْرًا | اَوْ | يُلْقٰٓى | اِلَيْهِ | كَنْزٌ | اَوْ | تَكُوْنُ | لَهٗ | جَنَّةٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ ہوتا | اسکے ساتھ | ڈرانے والا | یا | وہ ڈالا جاتا ہے | اس کی طرف | خزانہ | یا | وہ ہوتی ہے | اس کیلئے | باغ |

فَيَكُوْنَ مَعَهٗ نَذِيْرًا ﴿۸﴾ اَوْ يُلْقٰٓى اِلَيْهِ كَنْزٌ اَوْ تَكُوْنُ لَهٗ جَنَّةٌ

جو اس کے ساتھ مل کر (لوگوں کو) ڈرانے والا ہوتا۔ یا اس کی طرف کوئی خزانہ اُتارا جاتا یا اس کا کوئی باغ ہوتا

| يَّاْكُلُ | مِنْهَا | وَ | قَالَ | الظّٰلِمُوْنَ | اِنْ | تَتَّبِعُوْنَ | اِلَّا | رَجُلًا | مَّسْحُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ کھاتا ہے | اس میں سے | اور | اس نے کہا | ظالم (جمع) | نہیں | تم پیروی کرتے ہو | مگر | آدمی | جس پر جادو کیا گیا ہو |

يَّاْكُلُ مِنْهَا ؕ وَقَالَ الظّٰلِمُوْنَ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا رَجُلًا مَّسْحُوْرًا ﴿۹﴾

جس سے یہ کھاتا۔ اور ظالموں نے کہا کہ تم لوگ یقیناً ایک ایسے آدمی کے سوا کسی کی پیروی نہیں کر رہے جو سحر زدہ ہے۔

| اُنْظُرْ | كَيْفَ | ضَرَبُوْا | لَكَ | الْاَمْثَالَ | فَضَلُّوْا | فَلَا | يَسْتَطِيْعُوْنَ | سَبِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو دیکھ | کس طرح | انہوں نے بیان کیا | تمہارے لئے | امثال | پس وہ گمراہ ہوئے | پس نہ | وہ طاقت رکھتے ہیں | راہ |

اُنْظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْاَمْثَالَ فَضَلُّوْا فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَبِيْلًا ﴿۱۰﴾

ع 1 10 16

دیکھ تیرے بارے میں وہ کیسی مثالیں بیان کرتے ہیں۔ پس وہ گمراہ ہو چکے ہیں اور کسی راہ کی استطاعت نہیں رکھتے۔

| تَبٰرَكَ | الَّذِيْٓ | اِنْ | شَآءَ | جَعَلَ | لَكَ | خَيْرًا | مِّنْ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ بہت بابرکت والا ہے | وہ جو | اگر | اس نے چاہا | اس نے بنایا | تمہارے لئے | بہتر | سے | یہ |

تَبٰرَكَ الَّذِيْٓ اِنْ شَآءَ جَعَلَ لَكَ خَيْرًا مِّنْ ذٰلِكَ

بس ایک وہی برکت والا ثابت ہوا جو اگر چاہتا تو تیرے لئے اس سے بہت بہتر چیزیں بنا تا

| يَجۡعَل | وَ | الۡاَنۡهٰرُ | مِنۡ تَحۡتِهَا | تَجۡرِىۡ | جَنّٰتٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ بنا دے | اور | نہریں | اس کے نیچے/اس کے دامن میں | وہ بہتی ہے | باغات |

جَنّٰتٍ تَجۡرِىۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ ۙ وَيَجۡعَل

یعنی ایسے باغات جن کے دامن میں نہریں بہتیں اور تیری خاطر بہت سے

| اَعۡتَدۡنَا | وَ | بِالسَّاعَةِ | كَذَّبُوۡا | بَلۡ | قُصُوۡرًا | لَّكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے تیار کیا | اور | قیامت سے | انہوں نے جھٹلایا | بلکہ | محل (جمع) | تیرے لئے |

لَّكَ قُصُوۡرًا ⑪ بَلۡ كَذَّبُوۡا بِالسَّاعَةِ ۚ وَاَعۡتَدۡنَا

عظیم الشان محل بنا دیتا۔ بلکہ وہ تو ساعت ہی کو جھٹلا بیٹھے ہیں اور ہم نے ان کے لئے جو ساعت کو جھٹلا دیں

| رَاَتۡهُمۡ | اِذَا | سَعِيۡرًا | بِالسَّاعَةِ | كَذَّبَ | لِمَنۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ انہیں دیکھے گی | جب | ایک بھڑکتی ہوئی آگ | قیامت کا | اس نے انکار کیا | اس کے لئے جو |

لِمَنۡ كَذَّبَ بِالسَّاعَةِ سَعِيۡرًا ۚ⑫ اِذَا رَاَتۡهُمۡ

ایک بھڑکتی ہوئی آگ تیار کی ہے۔ جب وہ اُنہیں

| زَفِيۡرًا | وَّ | تَغَيُّظًا | لَهَا | سَمِعُوۡا | بَعِيۡدٍ | مَّكَانٍ | مِّنۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چیخیں | اور | غیظ سے کھولتی آواز | اس کے لئے | انہوں نے سنا | دُور | مکان | سے |

مِّنۡ مَّكَانٍۢ بَعِيۡدٍ سَمِعُوۡا لَهَا تَغَيُّظًا وَّزَفِيۡرًا ⑬

ابھی دُور کے مقام پر ہی دیکھے گی تو وہ اس کی غیظ سے کھولتی ہوئی آواز اور چیخیں سنیں گے۔

| مُّقَرَّنِيۡنَ | ضَيِّقًا | مَكَانًا | مِنۡهَا | اُلۡقُوۡا | اِذَآ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زنجیروں سے جکڑے ہوئے | تنگ | مکان، جگہ | اس میں | وہ ڈالے گئے | جب | اور |

وَاِذَاۤ اُلۡقُوۡا مِنۡهَا مَكَانًا ضَيِّقًا مُّقَرَّنِيۡنَ

جب وہ اس میں تنگ مقام پر زنجیروں میں جکڑے ہوئے ڈالے جائیں گے

| الۡيَوۡمَ | لَا تَدۡعُوا | ثُبُوۡرًا | هُنَالِكَ | دَعَوۡا |
|---|---|---|---|---|
| دن | تم نہ پکارو | ہلاکت | وہاں، اس جگہ | انہوں نے پکارا |

دَعَوۡا هُنَالِكَ ثُبُوۡرًا ؕ⑭ لَا تَدۡعُوا الۡيَوۡمَ

تو اس وقت وہ ہلاکت کو پکاریں گے۔ آج کے دن تم

| ثُبُوْرًا | وَّاحِدًا | وَّ | ادْعُوْا | ثُبُوْرًا | كَثِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہلاکت | ایک | اور | تم پکارو | ہلاکت | زیادہ،کثیر |

ثُبُوْرًا وَّاحِدًا وَّ ادْعُوْا ثُبُوْرًا كَثِيْرًا ﴿15﴾

صرف ایک ہی ہلاکت کو نہ پکارو بلکہ بکثرت ہلاکتوں کو پکارو۔

| قُلْ | اَ | ذٰلِكَ | خَيْرٌ | اَمْ | جَنَّةُ | الْخُلْدِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | کیا | یہ | خیر،بہتر | یا | جنت | دائمی |

قُلْ اَذٰلِكَ خَيْرٌ اَمْ جَنَّةُ الْخُلْدِ

تُو پوچھ کہ کیا یہ (چیز) اچھی ہے یا دائمی جنت

| الَّتِيْ | وُعِدَ | الْمُتَّقُوْنَ | كَانَتْ | لَهُمْ | جَزَآءً | وَّ | مَصِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جو | وہ وعدہ کیا گیا | متقی (جمع) | وہ تھی | ان کے لئے | جزاء | اور | لوٹ کر آنے کی جگہ |

الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۭ كَانَتْ لَهُمْ جَزَآءً وَّمَصِيْرًا ﴿16﴾

جس کا متقیوں سے وعدہ کیا گیا ہے جو اُن کے لئے جزا ہوگی اور لوٹ کر آنے کی جگہ۔

| لَهُمْ | فِيْهَا | مَا | يَشَآءُوْنَ | خٰلِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| ان کے لئے | اس میں | جو | وہ چاہتے ہیں | ہمیشہ رہنے والے |

لَهُمْ فِيْهَا مَا يَشَآءُوْنَ خٰلِدِيْنَ ۭ

اُس میں وہ جو چاہیں گے ان کو ملے گا ہمیشہ (اس میں) رہتے ہوئے۔

| كَانَ | عَلٰى | رَبِّكَ | وَعْدًا | مَّسْـُٔوْلًا |
|---|---|---|---|---|
| وہ ہے | پر،اوپر | تیرا ربّ | وعدہ | پوچھا جانے والا |

كَانَ عَلٰى رَبِّكَ وَعْدًا مَّسْـُٔوْلًا ﴿17﴾

یہ ایسا وعدہ ہے جو (پورا کرنا) تیرے ربّ پر لازم ہے۔

| وَ | يَوْمَ | يَحْشُرُهُمْ | وَ | مَا | يَعْبُدُوْنَ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | دن | وہ ان کو اکٹھا کرے گا | اور | جو | وہ عبادت کرتے ہیں | سے | سوا | اللہ |

وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور (یاد کرو) جس دن وہ ان کو اکٹھا کرے گا اور ان کو بھی جن کی وہ اللہ کے سوا عبادت کرتے تھے

| فَيَقُوْلُ | ءَ | اَنْتُمْ | اَضْلَلْتُمْ | عِبَادِيْ | هٰٓؤُلَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ کہے گا | کیا | تم | تم نے گمراہ کیا | میرے بندے | یہ (جمع) |

فَيَقُوْلُ ءَاَنْتُمْ اَضْلَلْتُمْ عِبَادِيْ هٰٓؤُلَآءِ

پھر ان سے کہے گا کہ کیا تم نے میرے ان بندوں کو گمراہ کر دیا تھا

| اَمْ | هُمْ | ضَلُّوا | السَّبِيْلَ | قَالُوْا |
|---|---|---|---|---|
| یا | وہ (جمع) | وہ گمراہ ہو گئے | راستہ | انہوں نے کہا |

اَمْ هُمْ ضَلُّوا السَّبِيْلَ ﴿18﴾ قَالُوْا

یا وہ خود رستے سے ہٹ گئے تھے۔ وہ کہیں گے

| سُبْحٰنَكَ | مَا | كَانَ | يَنْۢبَغِيْ | لَنَآ | اَنْ | نَّتَّخِذَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو پاک ہے | نہیں | وہ ہے | وہ مناسب ہوتا ہے | ہمارے لئے | کہ | ہم اختیار کریں |

سُبْحٰنَكَ مَا كَانَ يَنْۢبَغِيْ لَنَآ اَنْ نَّتَّخِذَ

پاک ہے تُو۔ ہمیں زیب نہیں دیتا کہ ہم تجھے چھوڑ کر

| مِنْ | دُوْنِكَ | مِنْ | اَوْلِيَآءَ | وَلٰكِنْ | مَّتَّعْتَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| سے | تیرے سوا | سے | دوست (جمع) | لیکن | تو نے انہیں فائدہ دیا |

مِنْ دُوْنِكَ مِنْ اَوْلِيَآءَ وَلٰكِنْ مَّتَّعْتَهُمْ

کوئی دوسرے آقا بنا لیتے۔ لیکن تو نے ان کو اور ان کے آباء کو کچھ فائدہ پہنچایا

| وَ | اٰبَآءَهُمْ | حَتّٰى | نَسُوا | الذِّكْرَ | وَ | كَانُوْا | قَوْمًا | بُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کے آباء | یہاں تک کہ | وہ بھول گئے | ذکر | اور | وہ تھے | قوم | ہلاک ہونے والی |

وَاٰبَآءَهُمْ حَتّٰى نَسُوا الذِّكْرَ ۚ وَكَانُوْا قَوْمًا بُوْرًا ﴿19﴾

یہاں تک کہ وہ (تیرے) ذکر کو بھول گئے اور ہلاک ہو جانے والی قوم بن گئے۔

| فَقَدْ | كَذَّبُوْكُمْ | بِمَا | تَقُوْلُوْنَ | فَمَا | تَسْتَطِيْعُوْنَ | صَرْفًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یقیناً | انہوں نے تمہیں جھٹلایا | اس کو جو | تم کہتے ہو | پس نہ | تم استطاعت رکھتے ہو | ٹالنا، پھیرنا |

فَقَدْ كَذَّبُوْكُمْ بِمَا تَقُوْلُوْنَ ۙ فَمَا تَسْتَطِيْعُوْنَ صَرْفًا

پس وہ تو، جو تم کہتے ہو اُسے جھٹلا چکے ہیں۔ پس نہ تم (عذاب) ٹالنے کی استطاعت رکھو گے

| وَّ | لَا | نَصۡرًا | وَ | مَنۡ | يَّظۡلِمۡ | مِّنۡكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | مدد | اور | جو | وہ ظلم کرے گا | تم میں سے |

وَّلَا نَصۡرًا ۚ وَمَنۡ يَّظۡلِمۡ مِّنۡكُمۡ

نہ مدد (حاصل کرنے) کی۔ اور تم میں سے جو ظلم کرے

| نُذِقۡهُ | عَذَابًا | كَبِيۡرًا | وَ | مَآ | اَرۡسَلۡنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم اسے چکھائیں گے | عذاب | بڑا | اور | نہیں | ہم نے بھیجا |

نُذِقۡهُ عَذَابًا كَبِيۡرًا ﴿20﴾ وَمَآ اَرۡسَلۡنَا

ہم اُسے ایک بڑا عذاب چکھائیں گے۔ اور ہم نے

| قَبۡلَكَ | مِنَ | الۡمُرۡسَلِيۡنَ | اِلَّآ | اِنَّهُمۡ | لَيَاۡكُلُوۡنَ | الطَّعَامَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تجھ سے پہلے | سے | رسول (جمع) | مگر | یقیناً وہ | ضرور وہ کھاتے ہیں | کھانا |

قَبۡلَكَ مِنَ الۡمُرۡسَلِيۡنَ اِلَّآ اِنَّهُمۡ لَيَاۡكُلُوۡنَ الطَّعَامَ

تجھ سے پہلے کوئی رسول نہیں بھیجے مگر وہ بالضرور کھانا کھاتے تھے

| وَ | يَمۡشُوۡنَ | فِي | الۡاَسۡوَاقِ | وَ | جَعَلۡنَا | بَعۡضَكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ چلتے ہیں | میں | بازار (جمع) | اور | ہم نے بنایا | تم میں سے بعض |

وَيَمۡشُوۡنَ فِي الۡاَسۡوَاقِ ؕ وَجَعَلۡنَا بَعۡضَكُمۡ

اور بازاروں میں چلتے تھے۔ اور ہم نے تم میں سے بعض کو

| لِبَعۡضٍ | فِتۡنَةً | اَ | تَصۡبِرُوۡنَ | وَ | كَانَ | رَبُّكَ | بَصِيۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بعض کے لئے | فتنہ | کیا | تم صبر کرتے ہو | اور | وہ ہے | تیرا ربّ | گہری نظر رکھنے والا |

لِبَعۡضٍ فِتۡنَةً ؕ اَتَصۡبِرُوۡنَ ۚ وَكَانَ رَبُّكَ بَصِيۡرًا ﴿21﴾

بعض کے لئے ابتلاء کا ذریعہ بنا دیا۔ کیا تم صبر کرو گے؟ اور تیرا ربّ گہری نگاہ رکھنے والا ہے۔

ع 2 11 17

# ضروری نوٹ

- اس پارہ میں قرآن کریم کا لفظی و بامحاورہ ترجمہ پیش کیا جارہا ہے۔

- لفظی ترجمہ میں ہر لفظ رنگین اور علیحدہ خانہ میں لکھا گیا ہے تا کہ ہر لفظ کا ترجمہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

- بامحاورہ ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ ترجمہ سے لیا گیا ہے۔ بعض مقامات پر یہ ممکن ہے کہ بامحاورہ ترجمہ آیت کے نیچے نہ درج ہو بلکہ اگلی سطر یا اگلے صفحہ پر درج ہو۔ کیونکہ ہم نے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے ترجمہ کے تسلسل اور ترتیب کو قائم رکھا ہے۔

# رموز واوقاف

| | | |
|---|---|---|
| 1- | ○ | یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہئے۔ |
| 2- | م | لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔ |
| 3- | ط | لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہئے۔ |
| 4- | ج | علامتِ جائز۔ ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔ |
| 5- | ز | لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہئے۔ |
| 6- | ص | علامت وقفِ مرخّص۔ اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔ |
| 7- | صلے | اَلْوَصْلُ الْاُوْلٰی کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔ |
| 8- | ق | علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہئے۔ |
| 9- | قف | صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔ |
| 10- | سکتہ | یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔ |
| 11- | وقفہ | علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔ |
| 12- | لا | بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔ |
| 13- | | جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار ہے۔ |


***Qad Af laha***

Eighteenth Part of the Holy Quran

With Urdu Split-Word and Running Translation.

ISBN: 978-1-914379-17-8

Published by Majlis Ansarullah UK

